کو بھی فائدہ کرتا ہے۔

**ممسک و ملذذ**: ریگ ماہی۔ بیر بہوٹی۔ خراطین مغسول۔ عاقر قرحا۔ تخم مالکنگنی۔ دار چینی سب ایک ایک تولہ زردی بیضہ مرغ ایک درجن میں صلایہ کر کے روغن کشید کریں۔ یہ روغن سات تولہ شنگرف رومی چھ ماشہ۔ افیون تین ماشہ شہد دس تولہ خوراک چار رتی دوا ضماد کر کے خلوت سے پہلے صاف کر کے مشغول ہوں تو امساک کے علاوہ لذت بھی خوب حاصل ہوتی ہے۔ ضماد دو گھنٹہ قبل کریں۔

**طلا**: سم الفار سفید تولہ۔ گلیسرین پانچ تولے کو دو ٹیسٹ ٹیوب میں ملا کر نرم آتش پر پکائیں اور حل کریں اس میں زعفران سائیدہ ساڑھے چار ماشہ ملا کر دوبارہ گرم کریں ایک ماشہ مشک ملائیں اور بہتر ہے نصف سے ایک قطرہ خوراکی اور طلاء کے طور پر۔

نوٹ: سم الفار حل ہونے کے بعد گلیسرین پانچ تولہ مزید ملا لیں۔

**تبخیر معدہ**: سم الفار تولہ۔ شنگرف۔ کچلہ تولہ۔ کسیس سبز سوختہ دس تولے گاؤ دنتی ا سیر مقدار خوراک ایک رتی۔

**کشتہ نقرہ برائے جریان احتلام**: ہر چہار اجوائن کا نغدہ ایک پاؤ میں تولہ بترہ نقرہ رکھ کر دس سیر کی آگ دیں کشتہ ہوگا۔

**دائمی قبض:** آرد اصل السوس مقشر ایک پاؤ برنج بادیان آدھ پاؤ گندھک آملہ اچھٹانک سفوف خوراک ا ماشہ سے دو ماشہ تک بعد از طعام دونوں وقت سوتے وقت تین ماشہ کی خوراک دے سکتے ہیں۔

**دیگر:** ریوند چینی پاؤ۔ نوشادر آدھ پاؤ شورہ قلمی آدھ پاؤ خوراک چار رتی سے ایک ماشہ تک۔

**شنگرف قائم النار:** شنگرف رومی ایک تولہ تین ماشہ افیون خام زردی بیضہ مرغ میں حل کر کے ضماد کریں۔ ایک زردی کے کچھ حصے میں افیون حل ہو جائے گی۔ ضماد دو تین مرتبہ چڑھانا پڑیگا خشک ہونے پر ایک کڑاہی میں نغدہ مندرجہ ذیل زیرو بالا دیکر آتش پر سوار کریں نصف نغدہ جل ہونے پر آگ لگ جائے گی یا خود آگ لگا دیں شعلہ ختم ہونے پر شنگرف قائم النار سنبھال رکھیں خوراک از یک تا چار برنج نغدہ اسمی۔ تخم شبت۔ مالکنگنی۔ تخم حرمل ہر چہار دو دو چھٹانک کا ہو۔

**برائے ضعف باہ:** کچلہ پانچ تولہ کو کسی گیلے کپڑے میں گھنٹہ دو گھنٹہ لپیٹ رکھیں بعد میں ان کا چھلکا کسی چاقو کے ساتھ کھرچتے جائیں جب صاف ہو جائے تو پاؤ مغز بادام معہ چھلکا

سفوف بنالیں (نوٹ بادام لے کر خود گریاں نکالیں ضروری ہے) پھر کوئی روغنی ہنڈیا لے کر آدھا سفوف بادام نیچے آدھا اوپر بچھا دیں درمیان میں کچلہ رکھ کر آٹے سے گل حکمت کر کے سوکھا لیں۔ ڈیڑھ سیر اوپلے (جنگلی اوپلے مل جائیں تو زیادہ بہتر) ایک بے دود آگ دیں سرد ہونے پر کچلہ نکال کر کھرل میں ڈالیں ساتھ تین ماشہ عنبر ڈالیں چینی کی چٹکی دیتے جائیں اور کھرل کرتے جاویں۔ خوراک آدھا چاول مقوی اور ممسک یہ نسخہ ہمارے خاندان میں ڈیڑھ سو سال سے کامیابی کے ساتھ استعمال ہو رہا ہے۔

## حکیم سید امین الدین صاحب نائب صدر ادارہ تحقیقات طبیہ لاہور

برائے ضعف باہ سریع الاثر: افیون سم الفار پارہ خولنجاں خوب کھرل کر کے زردی بیضہ مرغ ایک ایک کر کے خشک کرتے جائیں حتیٰ کہ بارہ (۱۲) زردیاں ختم ہو جائیں جب گولی بنانے کے قابل ہو جائے تو حبوب بقدر نخود تیار کریں۔ مقدار خوراک اگولی صبح اگولی شام ہمراہ شیر گرم۔

**دیگر :** خراطین مصفا دو تولہ ۔ بیر بہوٹی ا تولہ ۔ ریگ ماہی تولہ ثعلب مصری تولہ ۔ جائفل آٹھ ماشہ ۔ عقرقرحا خولنجاں چار چار ماشہ ۔ بسباسہ چار ماشہ ۔ زعفران تین ماشہ ۔ ورق طلا چالیس عدد سفوف بنا کر کھرل کریں ۔ مقدار خوراک تین تین رتی صبح و شام ہمراہ بالائی یا مسکہ ۔

**دیگر :** خراطین مصفا ۔ بیر بہوٹی ۔ ریگ ماہی ۔ زعفران ۔ افیون ۔ سب ادویہ ہموزن سفوف بنائیں ۔ مقدار خوراک چار چار رتی صبح و شام ہمراہ شیر ۔

**برائے درد گردہ :** حنظل تازہ میں سفوف سہاگہ و اجوائن دیسی ہموزن جتنا بھر سکیں بھر دیں پھر اس کا منہ بند کر کے دو انچ موٹی مٹی کی تہہ چڑھا کر سکھا کر تھوڑی آگ دیں مٹی اتار کر تمہ ادویات پیس کر رکھ لیں ۔ مقدار خوراک دو سے تین ماشہ ہمراہ مناسب بدرقہ

**برائے استقرار حمل :** گل دھاوا نو ماشہ ۔ گوند کتیرا تین ماشہ ان دونوں کو باریک کر کے بکری کے دودھ میں سات شافے بنائیں ایک شافہ روزانہ ظہر کے بعد اور رات کو قربت کرنی ہے اور سات دن تک یہ عمل کرنا ہے ۔

ابٹن: (۱) مغز خربوزہ آرد دال مونگ ہموزن سے ابٹن کریں اور منہ پر لگائیں۔

(۲) حسن یوسف کھلی کنجد دونوں کو آپس میں ملا کر دودھ میں حسب ضرورت منہ پر لگائیں۔

• وجع المفاصل۔ تیزابیت معدہ: ورق نقرہ تین ماشہ گوگل ایک تولہ خوب کوٹیں گائے کے گھی میں بگھار کر نخودی گولیاں بنائیں خوراک ایک گولی صبح ایک شام

اصلاح جگر۔ مدر بول: نرکچور۔ نوشادر۔ زیرہ سفید ریوند چینی ہموزن کوٹ کر سفوف بنائیں۔ مقدار خوراک ایک ماشہ تا تین ماشہ۔

• برائے سیلان الرحم: نلی گائے میں سے مغز نکال لیں صدف صادق سائیدہ کو گوندکر پر کردیں ڈاٹ لگادیں کوئلوں میں جلا لیں بالکل سفید کریں معہ ہلدی کھرل کریں۔ خوراک دو رتی۔

دیگر: لودھ پٹھانی کمرکس آرد نخود بریاں چینی ہموزن سفوف بنائیں چار ماشہ سبوس اسبغول کا اضافہ کریں۔ خوراک دو ماشہ

طلاء: بکرے کا حرام مغز آدھ پاؤ۔ پوست بندق اچھٹانک روغن سرسوں ایک پاؤ کڑاہی میں جلالیں بوقت ضرورت

مالش کریں

# حکیم حاجی یعقوب علی خاں صاحب

## سنٹرل دہلی دواخانہ ریلوے روڈ لاہور

**سفوف برائے ضعف باہ:** ثعلب مصری دو تولہ، خراطین تولہ، جائفل تولہ، جاوتری تولہ، عقرقرحا چار تولہ، ریگ ماہی تولہ۔ زعفران چار ماشہ، ورق نقرہ تولہ سفوف کر کے شہد خالص چالیس تولہ ملا کر معجون بنائیں مقدار خوراک چار ماشہ شام ہمراہ شیر گرم۔ مقوی باہ اور کرم منی پیدا کرتا ہے۔

**اکسیر شنگرف مقوی و ممسک:** شنگرف ڈلی ایک تولہ، افیون و چرس ایک ایک تولہ۔ ڈلی پر پہلے افیون کا لیپ کریں پھر اس پر چرس کا لیپ کریں اور سکھالیں پھر ماش کا آٹا دو تولہ پانی میں گوندھ کر شنگرف پر چڑھا کر گولہ سا بنا کر گھی میں سرخ کریں جب آٹا سرخ ہو جائے تو آٹا علیحدہ کر کے شنگرف وغیرہ کو پیس لیں۔ مقدار خوراک دو چاول صبح ناشتہ کے بعد زردی

بیضہ مرغ نیم برشت میں ملاکر استعمال کریں۔

**طلا بالنس:** خراطین۔ بیر بہوٹی۔ بسباسہ جائفل۔ عقرقرحا۔ دارچینی۔ پوست بیخ کنیر سفید۔ گھونگچی تخم دھتورہ۔ نارجیل کہ جونک۔ چیونٹیاں قبرستان سب ادویہ کو جوکوب کرکے تیل ماہی (کڑاہی والا) ا پاؤ میں حل کرکے ایک ڈبے میں ڈال کر پانی میں ڈول جنتر کرکے آنچ دیں بعدہٗ تیل چھان لیں تقریباً آدھ پاؤ تیل برآمد ہوگا بطور طلا استعمال کریں۔

- **برائے سرعت انزال:** گوکھرو دس تولہ۔ تخم کونچ۔ تالمکھانہ دس دس تولہ۔ بھیڑ کا دودھ ایک سیر کوٹ چھان کر بھیڑ کے دودھ میں بھگو دیں، خشک کرکے ٹکیہ بنا کر خشک کرلیں اس کو دوبارہ کوٹ کر کچی کھانڈ ملاکر محفوظ رکھیں۔

**ترکیب استعمال:** ایک تولہ ہمراہ دودھ۔

**دیگر:** سمندر سوکھ ا پاؤ۔ نخود بریاں ا پاؤ۔ سنگجراحت ا پاؤ۔ کچی کھانڈ ا پاؤ۔

**ترکیب استعمال:** چار ماشے صبح چار ماشے شام۔

**نزلہ دائمی:** جدوار۔ عود صلیب۔ مغز کدو تولہ تولہ۔ مغز بادام ا تولہ۔ حب نخودی تیار کریں۔ اگولی صبح اگولی شام

**ایضاً:** کوکنار مسلم پانچ تولہ پانی میں خوب پکائیں۔ ہلکی آنچ پر خشک کرکے سفوف مالکنگنی ڈھائی تولے سفوف کرکے ملاکر حب بقدر مٹر تیار کریں۔ دو گولی سوتے وقت ہمراہ دودھ استعمال کریں۔

**ایضاً:** صمغ عربی۔ کتیرا۔ رب السوس۔ شکر تیغال۔ مغز بادام ہر ایک تولہ تولہ۔ زعفران تین ماشہ۔ افیون تین ماشہ۔ حب نخودی صبح و شام مناسب بدرقہ کے ساتھ۔

**ایضاً:** اطریفل۔ اسطخودوس دس دس تولے۔ برشعشا تولہ ملاکر خوراک تین ماشہ سوتے وقت خمیرہ ابریشم سادہ ۶ ماشہ صبح و شام۔

**ایضاً:** گل اسطخودوس چھ ماشہ۔ مرچ سیاہ تین ماشہ۔ کشنیز چار تولہ خوراک ڈیڑھ ماشہ سے تین ماشہ صبح دوپہر شام طلوع آفتاب سے آدھ گھنٹہ پہلے زوال اور غروب آفتاب سے آدھ گھنٹہ بعد۔

**طلا:** عاقرقرحا ڈھائی تولہ۔ آب پیاز بیس تولہ۔ مغز بنبہ دانہ پانچ تولہ افیون چھ ماشہ۔ پوست بیخ کنیر ایک تولہ حل کرکے دھوپ میں رکھیں مرہم تیار ہو جائے گی۔ کپڑے کی پٹی پر لگاکر لگائیں۔

**دوائے شنگرف مقوی اعصاب:** بکری کی نلی لے کر

خالی کر کے اس میں ایک تولہ شنگرف بھر دیں دونوں طرف سے ہلدی سے بھر دیں۔ اس نلی کو پانچ روز تک نہاری میں پکائیں شنگرف نکال کر ایک چھٹانک آبِ ادرک میں کھرل کریں۔ پانچ تولہ قرنفل میں ٹکیہ بنا کر مرغ کے پیٹ میں رکھ کر بریاں کریں خوراک رتی ہمراہ بالائی۔

# حکیم محمدؐ یونس صاحب نائب صدر طبی کمیٹی

فنانس سیکرٹری پنجاب طبی کانفرنس کریمی دواخانہ چیمبرلین روڈ لاہور

**حب ممسک**: تخم قنب دس تولے۔ افیون چھ ماشے۔ زعفران چھ ماشے۔ پروکین ہائیڈر و کلورائیڈ چھ ماشہ خرما سات عدد (خرما کی گٹھلی بھی سوختہ کر کے شامل کریں) کل چھیانوے گولیاں بنائیں خوراک ا گولی دودھ کے ساتھ بوقت ضرورت۔

**مغلظ**: ستاور۔ تخم سروالی۔ خارخسک۔ بیجبند۔ تالمکھانہ۔ اندرجو شیریں ہر ایک پانچ تولہ سپستان بیس تولہ سفوف بنائیں خوراک چھ ماشہ ہمراہ دودھ۔

**برائے ضعف باہ**: پارہ۔ گندھک آملہ سار تولہ تولہ خوب کھرل کر کے کجلی بنائیں مقدار خوراک چار چاول تا رتی صبح ناشتہ رات

کھانے کے بعد ۔

**برائے استحاضہ :** طباشیر۔ مازو۔ چینا گوند ایک ایک تولہ سنگجراحت ڈھائی تولہ ۔ مائیں خورد ۔ دم الاخوین کہرباء ۔ اندرجو شیریں گیرو ایک ایک تولہ سب کا سفوف بنا کر خوراک تین ماشہ صبح تین ماشہ شام ہمراہ شربت انجبار ۔

**رعاف :** آب دھنیا منقطر ایک تولہ ۔ کافور تین ماشہ ۔ صندل سفید تین ماشہ تینوں چیزوں کو ملا کر سنگھائیں قطرہ قطرہ ناک میں ڈالیں ۔

**برائے استحاضہ :** سنگجراحت ایک تولہ ۔ چینا گوند چار ماشہ مائیں تین ماشہ مصری کوزہ ۱۹ ماشہ خوراک ایک سے دو ماشہ

**سیلان الرحم :** موچرس پانچ تولہ ۔ ایسڈ گیلک چھ ماشہ ۔ ایسڈ ٹنز ونک چھ ماشہ مقدار خوراک دو رتی ۔

## حکیم محمد سعید حسن نظامی صاحب

### زمزم دواخانہ ایبک روڈ لاہور

**طلا مجلوق :** گھونگچی سفید جاوتری ۔ مغز حب الملوک ہر ایک تولہ تولہ ویزلین پندرہ تولہ پہلے ع۱ اور ع۲ کو علیحدہ

علیحدہ کوٹ کر باریک کریں پھر نمبر ۳ کو کھرل کریں بعد ازاں ع ۱ و ع ۲ کو ملاکر کھرل کریں پھر نمبر ۴ ملاکر خوب یکجان کریں۔

**دیگر:** مسٹرڈ آئل کی کسی مناسب تیل میں ایک بوند روزانہ کے حساب سے ملاکر طلا کریں۔

**دیگر:** عطر گلاب عطر اگر تین تین ماشہ ملاکر چند یوم مالش کرنے سے زبردست فائدہ ہوتا ہے۔

**برائے سرعت انزال ضعف باہ:** سیماب تین ماشہ پوست بیضہ مرغ چھ ماشہ۔ تخم املی مقشر خورد چھ ماشہ۔ کندر سفید پندرہ ماشہ سب ادویات کو کھرل کر کے سفوف بنائیں مقدار خوراک ایک تا دو ماشہ

## برائے تپ دق معمولہ حکیم نواب ذوالفقار علی خاں صاحب مرحوم

سیاہ سانپ کا سر لے کر چاول ساٹھی ایک سیر میں پانی ڈال کر پکائیں خشک کر کے رکھ لیں۔ خوراک روزانہ ۱ چاول تپ دق کے تیسرے درجہ میں مفید ہے۔

## برائے امراض جلدی آتشک۔ سوزاک۔ ناصور۔ بھگندر۔ رسکپور

ایک تولہ کا جوہر اڑائیں نیچے بیری کی آگ جلائیں۔ اس آگ میں خر مہرہ زرد ڈال دیں تاکہ وہ بھی سوختہ ہو جائے۔ جوہر رسکپور اور زرد کوڑی مساوی الوزن ملا کر کھرل کر کے محفوظ رکھیں مقدار ۱ چاول مناسب بدرقہ کے ساتھ۔

**اکسیر مقوی امراض مایوس العلاج:** برادہ نقرہ ۱ تولہ سیماب ۱ تولہ دونوں کو کھرل کر کے مانند غبار کر لیں بعد میں سم الفار سفید۔ بیش سفید۔ بیش سیاہ۔ شنگرف ہر ایک چھ چھ ماشہ جدوار خطائی۔ زہر مہرہ خطائی ہر ایک تین ماشہ طباشیر۔ دانہ ہیل خورد ہر ایک نصف ماشہ تمام ادویہ کو کوفتہ بیختہ کر کے اب جوز ماثل سفید مروق اور آب ادرک میں کھرل کریں پھر شیر بڑ میں کھرل کر کے خشک کر کے شیشی میں محفوظ رکھیں خوراک ایک چاول سے نصف رتی ہمراہ مکھن۔

**استحاضہ۔ جریان۔ امساک۔ سرعت انزال:** پھٹکڑی پانچ تولہ۔ افیون ایک تولہ۔ بھنگ سبز پانچ تولہ۔ شیر برگد پانچ تولہ حب نخودی بنائیں خوراک ۱ گولی بحالت شدت صبح و شام۔

**مقوی باہ محرک کاسر ریاح:** ایک تولہ شنگرف کھرل میں

ڈال کر گُل مدار دس تولہ ایک ایک پھول ڈالتے جائیں اور کھرل کرتے جائیں حب نخودی بنائیں ۔ خوراک ایک گولی صبح ایک گولی شام ۔

**تحریکِ باہ :** کچلہ ایک عدد لے کر کسی پتھر پہ گھس کر عضو پر ضماد کریں چند یوم کرنے سے کامیابی ہو گی ۔

**استحاضہ فی الحمل :** مازو ایک عدد لے کر گھس کر کپڑے پر لگا کر فرزجہ کرائیں مجرب ہے ۔

**عقدِ سیماب :** فرار ایک تولہ ۔ عرق لیموں کاغذی چار تولہ کٹوری جست ۶/۱ تولہ میں رکھ کر سہ پایہ چولھا پر رکھیں نیچے چراغ روغن سرسوں جلائیں اور فرار کو گاہے بگاہے آہنی سلاخ سے ہلاتے رہیں جب دو ڈھائی گھنٹے میں عرق خشک ہو جائے تو اتار لیں مسکہ ہو جائے گا دھاگہ میں پرو کر خوب سرد پانی میں ہلائیں گولی سخت ہو جائے گی منہ میں رکھیں نھکان دُور ہو گی اور امساک ہو گا ۔

**معجون اعجازِ مسیحا :** یہ دوا تمام امراض باردہ بلغمیہ ریاحیہ مزمنہ مثلِ فالج ۔ لقوہ ۔ رعشہ ۔ تشنج و خدر، واوجاعاتِ مفاصلات خصوصاً تقویت باہ و امساک میں بے تظیر و معمولِ مطب ہے ۔ تُسنگرف ۱ تولہ کو میٹھا تیلیہ سیاہ و سفید ایک ایک تولہ

فلفلدراز بلادر کلاہ دُور کردہ ہر ایک دو تولہ (باریک سحق کرکے)
کپڑے کی ایک پوٹلی میں یہ دوائیں رکھ کر درمیان میں شنگرف کی
ڈلی رکھ کر پوٹلی کو ایک جوان مرغ کا پیٹ صاف کرکے اندر
رکھ کر دھاگے سے مرغ کا پیٹ سی دیں بعدہ کڑاہی میں
تین پاؤ گھی میں ڈال کر چولھے پر چڑھا دیں یہاں تک کہ خوب سُرخ
ہو جائے۔ شنگرف کو نکال کر خوب باریک سحق کرکے شیشی میں
رکھیں خوراک اچاول سے لے کر رتی تک مسکہ میں رکھ کر کھلا دیں
اور وہ دوائیں جو پوٹلی میں تھیں اور مرغ کو کوٹ پیس کر دو
چند یا سہ چند شہد میں معجون بنائیں یا حب مقدار نخود
ایک یا دو گولی ۳ یوم میں صحت بخشتی ہے۔

## حکیم محمد عمر خانصاحب خالد یونانی دواخانہ
## لال چوک عبدالکریم روڈ لاہور

**سفوف برائے ضعف باہ:** خراطین مصفّا پانچ تولہ
بیر بہوٹی تین تولہ۔ ریگ ماہی دو تولہ۔ ثعلب مصری دو تولہ جائفل
چھ ماشہ جاوتری چھ ماشہ۔ قرنفل عقرقرحا چھ چھ ماشہ سفوف
بنائیں مقدار خوراک چار رتی تا ایک ماشہ ہمراہ مسکہ یا بالائی۔

**دیگر:** مالکنگنی پانچ تولہ۔ عقرقرحا پانچ تولہ۔ زردچوب پانچ تولہ سفوف بنائیں مقدار خوراک ایک ماشہ صبح وشام ہمراہ شیر گرم۔

**طلا:** ہیرا ہینگ۔ بیربہوٹی۔ خراطین مصفی عقرقرحا جندبیدستر دارچینی ہر ایک چھ چھ ماشہ روغن کنجد پانچ تولہ خوب کھرل کریں مرہم کی طرح تیار کریں۔

**برائے سرعت انزال:** تالمکھانہ۔ سمندرسوکھ۔ تخم ریحان مساوی الوزن سفوف بناکر محفوظ رکھیں خوراک چھ ماشہ ہمراہ دودھ۔

- **برائے سیلان الرحم:** ہیراکسیس شگفتہ۔ گندھک آملہ سار۔ کشتہ پوست بیضہ مرغ۔ میٹھا سوڈا ہموزن مقدار خوراک ایک رتی بعد غذا۔

## حکیم عبدالمجید صاحب مرحوم سیکرٹری طبی کمیٹی لاہور

**نمبر۲ عقد سیماب:** شنگرف ایک تولہ مغز بادام دس تولہ چاندی ایک تولہ۔ پارہ دو تولہ۔ مغز بادام کو نیم کوفتہ کر کے رکھ لیں اب اس میں سے پانچ تولہ لے لیں اور شنگرف تولہ کے نیچے اوپر رکھ دیں اس کے اوپر پرانے کپڑوں کے ٹکڑے لپیٹ دیں اور

آگ لگادیں اسی بقایا پانچ تولہ بادام میں شنگرف رکھ کر آگ
لگادیں اب چاندی کا موٹا پترا بنالیں ایک کٹھالی لے کر اس میں
شنگرف رکھیں اس کے اوپر پترا چاندی رکھیں کٹھالی کو آگ پر
رکھ کر چرخ دیں ٹکیہ تیار ہے اب دو تولہ پارہ کو کوزہ گلی خورد میں
رکھیں اس کے اوپر مذکور تیار شدہ ٹکیہ رکھ دیں اور گل حکمت
کریں ایک ایک انگلی موٹی پھر دو سیر کوئلے سلگائیں اور تازہ
گل حکمت کردہ کوزہ گل کوئلوں پر رکھیں جب مٹی خشک ہو
جائے تو نیچے اتار لیں پھر توڑ کر کپڑے میں ڈال لیں اور نچوڑ لیں
جو کچا پارہ ہوگا نکل آئے گا باقی ماندہ کو آبِ لیموں یا سرکہ میں کھرل
کریں تاکہ سیاہی دور ہو جائے جب سخت ہونی شروع ہو جائے
تو گولی تیار ہے اس میں سوئی سے چھید کر لیں مگر جب یہ نرم ہو
دھاگہ درمیان پرو دیں ۔

**کشتہ شنگرف اکسیری:** شنگرف ایک تولہ حرمل ڈیڑھ پاؤ
لے کر آدھا اوپر آدھا نیچے درمیان میں شنگرف ڈلی رکھ کر نیچے آگ
لگادیں جب تیل نکلنا شروع ہو جائے تو اوپر آگ لگادیں ٹھنڈا
ہونے پر اتار کر آبِ لہسن آبِ پیاز دس دس تولہ کا چوبہ دیں
بس تیار ہے خوراک ایک رتی ۔

**برائے سیلان الرحم:** کشتہ کوڑی زرد۔ کشتہ سنگ پشت،
کشتہ صدف (صدف کو بھنگ کے نغدہ میں تیار کریں) خوراک
دو رتی۔

**دیگر:** ماذوصاف ستھرے لے کر دال مسور میں پکائیں نکال کر
پیس کر رکھ لیں خوراک ایک رتی۔

**عقد سیماب نمبر ۱:** سلور نائٹریٹ ڈھائی ماشہ پارہ ایک ت
پہلے سلور کو باریک پیس لیں پھر پارہ ملائیں کھرل کریں پانی ڈال
کر دھوئیں پھر کپڑے میں ڈال کر نچوڑیں گولی تیار ہے۔

**دیگر عقد سیماب:** پارہ، ورق نقرہ اصلی ہر ایک تولہ کھرل کر
گولی بنا کر ملٹھی کے پانی میں پکاویں گولی تیار ہے۔

## حکیم حاجی قاری محمد طیب لقمانی دواخانہ نکلسن روڈ لاہور

**برائے سرعت انزال:** قلعی کو نغدہ بھنگ میں تین مرتبہ
دے کر کشتہ کر لیں خوراک دو رتی۔

**طلا:** مغز حب الملوک پانچ تولے۔ مالکنگنی قرنفل دس دس
تولے۔ روغن کنجد تیس تولے ہر سہ اشیاء نیم کوفتہ کر کے روغن
کنجد میں نرم آتش پر پکائیں ان کے جل جانے پر ٹھنڈا کریں

تو اس میں فاسفورس ایک تولہ ملائیں روغن بطریق معروف فاسفورس کھرل میں ڈال کر آہستہ آہستہ حل کریں زوردار ہاتھوں سے کھرل نہ کریں ورنہ آگ لگ جائے گی بوقت استعمال ہموزن عرق گلاب ملائیں۔

**نوٹ۔** فاسفورس ملاتے وقت کسی کھرل کی ضرورت نہیں دو بوند عرق گلاب آمیختہ کی مقدار ہے۔

**دائمی قبض:** گل بنفشہ۔ سقمونیا۔ مغز بادام مویز منقی ایک ایک تولہ حب بقدر چار رتی خوراک ایک سے چار گولی سوتے وقت۔

## حکیم راؤ نعمت علی صاحب صدر طبی کمیٹی تو کی

**برائے سرعت انزال:** سکہ صاف شدہ کڑاہی میں ڈال کر آنچ پر رکھیں پگھل جانے پر شاخ درخت جامن سے ہلاتے رہیں حتیٰ کہ سب خاکستر ہو جائے خاکستر کو آب ثمر جامن یا آب برگ جامن میں سات یوم تر رکھیں پھر خشک کرکے پیس لیں مقدار خوراک ایک سے تین رتی۔

**برائے نزلہ:** مغز بادیان بیس تولہ۔ خشخاش سفید دس تولہ۔

مغز بادام دس تولہ ۔ چینی چالیس تولہ ۔ سفوف بنائیں خوراک
دو سے چار تولہ تک روزانہ ہمراہ شیر گرم ۔
**چھپاکی :** گندھک ڈھائی تولہ ۔ شہد ڈھائی تولہ ۔ پھٹکڑی تین
ماشہ معجون بنائیں مقدار خوراک ایک ایک ماشہ صبح دوپہر شام
اگر سفوف کی شکل میں رکھنا ہو تو شہد کی بجائے نبات سفید
ڈھائی تولہ ملائیں ۔
**مغلظ منی :** چھوہارے چار عدد رات پانی میں بھگو دیں صبح گٹھلی
نکال کر مغز بادام چودہ عدد مکھن دو تولہ ۔ شہد دو تولہ ۔ سب
چیزیں گھوٹ کر کشتہ سکہ رتی سے تین رتی ملا کر علی الصبح نہار منہ
کھلائیں ۔
**دیگر مغلظ :** سفوف ثعلب مصری سفوف موصلی سفید پانچ
پانچ تولہ چھلکا اسبغول دس تولہ تینوں اجزا ملالیں مقدار خوراک
ایک تولہ سفوف دودھ پکا کر گرم یا ٹھنڈا کر کے علی الصبح نہار منہ
**تبخیر معدہ :** کشمش سات دانہ ۔ لہسن مقشر چار دانہ پیس کر
صبح نہار منہ استعمال کریں ۔
**مقوی دماغ :** برادہ چاندی تیزابی ۔ عقیق ۔ شاخ مرجان
ہموزن پیس کر شیر گاؤ میں چار گھنٹہ کھرل کریں ٹکیہ بنا کر

آٹھ سیر اوپلوں کی آنچ دیں پیس کر محفوظ رکھیں مقدار خوراک دو رتی صبح نہار منہ ہمراہ مسکہ۔

**مقوی باہ دافع سرعت:** کشتہ سِکّہ ایک تولہ بیخ مدار تازہ بیں خاکستر کردہ رائی تولہ شنگرف آٹھ ماشہ کچلہ مدبر آٹھ ماشہ سب اجزاء پیس کر زردی بیضہ مرغ کچی میں چھ گھنٹہ تک کھرل کر کے حبوب بقدر دانہ ماش تیار کریں مقدار خوراک ایک گولی صبح ایک گولی شام ہمراہ دودھ۔

**یرقان:** پھٹکڑی بریاں عمدہ ایک رتی ہمراہ آبِ کھٹکل پیلے پھول والی صبح و شام۔

**نکسیر:** تخم بارتنگ ہمراہ شربت صندل دن میں تین دفعہ

## حکیم مہر علی سنیاسی مرحوم سکھر (سندھ)

**دوائے جریان:** ستاور سنگجراحت چھ چھ تولے ازریز تولہ کچلی گندھک بارہ تولہ سفوف بنا کر خوراک چار ماشہ۔

**روغن مشتہی:** گندھک ہڑتال ورقی تین تین ماشے ایک شیشی یا پیالہ چینی میں باریک پیس کر ڈال کر ڈھانپ دیں بیس روز تک روزانہ تین تولے شیر عشر ڈالیں بعدہ سرپوش سے

ڈھک کر چالیس روز تک محفوظ بلند مقام پر رکھیں بعد چالیس یوم کھرل کر کے دیکھیں تو مثل چھینٹہ بھڑ برآمد ہوگا سوراخوں میں روغن ہوگا باحتیاط جدا کر لیں خوراک ایک سے دو خس۔

**متلذذ:** عنبر۔ مشک یک یک حبہ کافور زعفران۔ دار چینی۔ نمک سنگ عقرقرحا قرنفل عطر گلاب پنچال کتو بر ہر ایک سہ ماشہ شہد دو چند در زہرہ کرگ سحق نمودہ یا در روغن بیضہ حل کردہ ایدازند۔

**طلا مجرب:** اندرجو۔ تخم ترب۔ عاقرقرحا۔ ست لوبان شنگرف در زردی بیضہ مرغ یک روز سحق نمودہ یا در روغن بیضہ حل کردہ ندازند۔

**مجرد بدن دافع برودت:** نانخواہ چار جز۔ دانہ الائچی کلاں دو جز۔ دار فلفل یک جز و قند سیاہ چنداں کہ حبوب بستہ شود حب نخودی خوراک دو تا چار حبوب۔

**دوائے قرحہ مجری بول:** جوہر لوبان تین ماشے، چھ ماشے روغن بلسان چھ ماشے روغن بہروزہ تین ماشے۔ اچھی طرح سے کھرل کر کے کھلا کر اوپر سے گوشت حلوان پاؤ پختہ گھی پاؤ پختہ دھنیا خشک چھ ماشے بغیر مرچ مصالحہ پکا کر کھلا دیں

اسی طرح صبح و شام دو خوراک بفضلہ دو دن میں صحت ۔ باقی
غذا بند ۔

**سفوف بواسیر:** تخم نیم چھٹانک ۔ پوست بندق نیم چھٹانک
ہلیلہ سیاہ ڈیڑھ چھٹانک خوراک دو تین ماشے ۔

**مقوی معدہ:** پوست آملہ ۔ ہلیلہ سیاہ ۔ اجوائن بادیان ۔ زنجبیل ۔
سیندھا نمک ۔ زیرہ سیاہ ۔ نمک طعام سویا ۔

**مقوی قلب:** مرجان زہرمہرہ ۔ یشب ۔ بسد ۔ مروارید
صدف مروارید ۔ عقیق ہم وزن در عرق گلاب چند آنکہ کھرل
کنند بہتر شود ۔

**حبوب مشتہی:** زیرہ سیاہ ۔ زیرہ سفید ۔ مصطگی رومی چار چار
تولے عرق گوکھرو دو تولے ۔ حبوب نخودی ۔

**حلوہ مبہی:** مغز بادام دوازدہ ۱۲ تولہ ۔ شقاقل پانچ تولہ ۔ بہمن سفید
تین تولہ ۔ دارچینی ایک تولہ ۔ زعفران چھ ماشے بدستور حلوہ سازند ۔

**روغن بواسیر:** لوبان ۔ قرنفل ۔ دارچینی ۔ مالکنگنی ۔ کباب
چینی ۔ حرمل ۔ مصطگی ۔ رتن جوت ہر ایک تولہ تولہ روغن کنجد سوا
پاؤ پختہ بدستور روغن ساختہ طلاء ہر سہ ہائے دو سہ مرتبہ مالش
کردہ بخور برگ بھنگ دہند

• **کھانسی ہمہ اقسام:** پونگ یعنی پھلی خورد ایک چھٹانک کس
کوزہ میں ڈال کر اس کے اوپر دیسی کڑوا مسحوق تمباکو ایک چھٹانک
ڈال کر اس کے اوپر دو تولے نوشادر رکھ کر اس پر چھٹانک تمباکو
پھر چھٹانک پونگ ڈال کر منہ بند کر کے آتش دے کر جلالیں ۔
خوراک ایک سے دو رتی صبح و شام ۔

**ضماد بواسیر بر ء الساعۃ:** بارہ سنگھا دو تولے کو ستلو برگ مدار
نیچے اوپر دیکر سوختہ کر لیں پھر بارہ سنگھا ند کو روغن تارا میرا میں
ملاکر ضماد کریں ۔

**فالج لقوہ:** کچلہ مدبر ۔ بلیش مدبر ۔ افیون خام ۔ مرچ سفید دکنی ۔
زنجبیل ۔ دار فلفل مساوی وزن عرق بادیان تیز و تند میں
سات دن کھرل کر کے حب نخودی بنائیں خوراک ایک گولی ۔

**اوجاع مفاصل:** کرڑو 1 چھٹانک مرچ سیاہ نیم چھٹانک حب
کناری لعاب صمغ عربی یا شہد خوراک دو گولی صبح یک شام ۔

## حکیم حاجی محمد صاحب مرحوم قصور

**درد معدہ:** مصطگی رومی ایک تولہ ۔ الائچی کلاں سات عدد
کالی مرچ ۱۴ عدد کوٹ چھان کر شہد سہ چند ملاکر محفوظ رکھیں

خوراک تین ماشہ ہر دو کھانے کے بعد۔

**خونی قے:** پھٹکڑی پاؤ۔ قلمی شورہ پاؤ۔ پانی چار سیر لوہے کی کڑاہی میں پکاویں اور ہلاتے جاویں تاکہ پھٹکڑی جم نہ جائے خشک ہونے پر پیس کر رکھ لیں کتنا ہی خون منہ سے آتا ہو ۲ دو خوراک میں ٹھیک ہو جائے گا۔ خوراک ۲ دو رتی صبح ۲ دو رتی شام ہمراہ آب تازہ۔

**برائے دمہ:** ایکسٹریکٹ جنشن کو ایک اونس لیکر کڑاہی میں رکھ کر خشک کر لیں سم الفار ایک ماشہ ڈال کر خشخاش کے برابر گولیاں بنا لیں ایک گولی کھانا کھانے کے بعد دونوں وقت ایک ماہ کے متواتر استعمال سے انشاء اللہ صحت بحال ہو گی۔

## حکیم مولوی محمد شفیع صاحب سہروردی

**برائے دمہ:** چھال کیکر اندرونی۔ زنجبیل۔ دنداسہ ہر ایک چھٹانک۔ تمباکو ایک پاؤ۔ ایک چوزہ مرغ جس نے اذان نہ دی ہو ذبح کر کے اس کا گوشت بنا کر ادویات اس میں ملا کر چھ سیر پانی میں جوش دیں جب خوب گل جائیں تو آگ سے اتار کر چھان کر اس میں ایک پاؤ قند سیاہ کہنہ ملا کر آگ پر ملا کر گولیاں بقدر نخود بنا لیں۔

ا۔ گولی بوقت دورہ دمہ ہمراہ آب تازہ دیں۔ اس سے قے کے

ذریعہ بلغم خارج ہوگی۔

نسخہ نمبر ۲ — کسیس سرخ ایک تولہ مولی کے دس تولہ پانی میں کھرل کرکے رکھ لیں۔ خوراک رتی پہلے شکم سیر ہوکر کھچڑی گھی والی کھلائیں اس کے بعد ایک رتی کی خوراک دیں جب قے آجاویں تو چوزہ مرغ کا شوربہ پلادیں قے بند ہوگی۔

نسخہ نمبر ۳ — بوقت دورہ مرض آب برگ تمباکو ایک عدد نکال کر یا خشک پتا تمباکو تولہ لے کر پانی میں جوش دے کر یہ پانی پلادیں انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔

## حکیم خواجہ محمد یوسف صاحب لودھیانوی (مرحوم)

**روغن برائے اوجاع شدیدہ:** زردی بیضہ مرغ ۱۱ عدد

- سم الفار چار ماشہ۔ شنگرف نو ماشہ زردیوں کو بریاں کرکے سم الفار اور شنگرف سائیدہ ملاکر فرائی پین میں ڈالیں روغن حاصل کریں۔

اوجاع مفاصل کے لیے دو دو بوند دودھ میں ملاکر۔

**ضعف باہ اوجاع عصبی:** افیون نو ماشہ۔ شنگرف ڈیڑھ تولہ جوز بوا تین تولہ۔ اذاراقی مدبر دو تولہ سب کو پیس کر کنجشک نر جتنی مقدار میں دوائی شکم میں بھری جائے پھر اسے روغن زرد میں

بریاں کر کے گولیاں بقدر دانہ مٹر بنائیں ایک گولی صبح ہمراہ دودھ۔

**خنازیر:** سم الفار تولہ۔ کونپل مدار اکیس عدد اذاراقی اکیس عدد روغن تلخ سیر کڑاہی میں ڈال کر کونپل مدار ڈال کر بریاں ہونے پر اذاراقی ڈالیں پھولنے پر دست پناہ سے پکڑ کر نکال کر پیس لیں اذاراقی نکالنے کے بعد سم الفار سائیدہ ملا کر آگ سے اتار کر رگڑیں اور پیسا ہوا اذاراقی ملا کر محفوظ رکھیں اور زخموں پر لگادیں۔

## حکیم محمد لطیف صاحب چک جھمرہ (فیصل آباد)

**برائے بندش حیض:** جس عورت کا حیض کسی طرح نہ کھلے اس دوائی کے استعمال سے بفضلہ تعالیٰ کھل جاتا ہے۔ ●

کوڑ دو تولہ، اجوائن دیسی دو تولہ، مرچ سیاہ دو تولہ، سونٹھ دو تولہ، پودینہ خشک دو تولہ، نمک سیاہ دو تولہ، مگھاں دو تولہ تمہ چار تولہ کوٹ چھان کر سفوف بنائیں۔ خوراک تین ماشہ صبح تین ماشہ شام۔

**برائے ضیق النفس۔ تجربہ شدہ ازحد:** ہڑتال ورقیہ ایک تولہ باریک پیس لیں۔ ابرک سفید تقریباً نو انچ لمبا ٹکڑا درمیان سے اوپر والی سطح سے چیر دیں درمیان میں سفوف بھر کر اچھی طرح سے

لوہے کے تار سے کس کر پلیٹ دیں اب ایک لوہے کے تو
پر ابرک کا ٹکڑا رکھ کر اس قدر گرم کریں کہ سرخ ہو جائے تب اتار کر
ٹھنڈا کر کے رکھ لیں ۔ برائے دمہ کا مریض ایک ہفتہ میں ٹھیک
خوراک اچاول ۔

**یرقان :** جوکھار قلمی شورہ ۔ نوشادر ٹھیکری ۔ کباب چینی چاروں
ہموزن لے کر کوٹ پیس کر چھان کر شیشی میں محفوظ رکھیں خوراک
دو ماشہ صبح دو ماشہ شام

## حکیم محمد عالمگیر صاحب سیکرٹری طبی کمیٹی قصور

**سرعت انزال ذکاوت حس :** تالمکھانہ ۔ عقر قرحا تخم املی
سوختہ کلاں سفوف ہموزن سب کا نصف وزن کشتہ سہ دھاتہ
اچھی طرح ملا کر ایک ماشہ صبح ایک ماشہ شام ۔

- **منہ سے خون آنا :** پھٹکڑی آدھ پاؤ آب کیلا آدھ پاؤ کڑاہی
میں ڈال کر ابالیں جب خشک ہو جائے تو پیس کر سفوف بنا لیں
خوراک ایک ماشہ صبح دودھ کے ساتھ ۔

# حکیم حبیب احمد صاحب جالندھری حال وزیرآباد

**برائے ضعف جگر:** ہیراکسیس ا سیر۔ سم الفار سفید تین ماشہ سوڈا بائیکارب ایک پاؤ۔ سوڈا بائیکارب کو آدھ سیر پانی میں حل کریں۔ سم الفار سفوف کر کے ہیراکسیس میں ملا کر آگ پر رکھیں آب تیار۔ چمچ چمچ ڈالتے جائیں کشتہ برنگ سرخ ہو گا۔

خوراک ایک رتی سے دو رتی۔

**ذیابیطس:** گڑمار ا سیر۔ گٹھلی جامن تین پاؤ۔ قشر بیضہ مرغ آدھ سیر نمک سیاہ آدھ پاؤ۔ آب گھیکوار آدھ سیر سفوف اس پانی میں بھگو دیں خشک کریں خوراک ایک ماشہ صبح ایک ماشہ شام پانی کے ساتھ۔

**استحاضہ نفث الدم:** گاچنی۔ سنگجراح آدھ آدھ سیر کائی (پانی کا سبز جالا) ا پاؤ (یہ جالا پانی میں دھو کر خشک کریں) خوراک تین ماشہ دوپہر تین ماشہ شام پانی کے ساتھ تین خوراک میں مرض ٹھیک۔

**برائے بواسیر خونی آتشک سوزاک جلدی امراض**

گندھک آملہ سار آدھ سیر قسطے ا پاؤ پوست۔ ریٹھہ ا پاؤ۔ اوّل گندھک کو قسطے اور پوست ریٹھہ سے دھوئیں۔ بعد میں تین ماشہ

رسکپور ملا کر کھرل کریں۔ خوراک چار رتی سے ایک ماشہ۔

# حکیم برکت علی آصف جالندھری حال مقیم فیصل آباد

## برائے ذکاوت حس۔ سیلان الرحم مزمن۔ سوزاک یرقان

- قلعی ڈھائی تولہ۔ پارہ ڈھائی تولہ دونوں کو اس قدر کھرل کریں کہ مثل غبار ہو جائے۔ قلمی شورہ سولہ تولہ ملا کر مٹی کے برتن میں گلحکمت کر کے آگ دیں خوراک ایک ماشہ سے دو ماشہ پانی کے ساتھ۔

- **برائے استحاضہ:** کسیس سبز۔ پھٹکڑی۔ قلمی شورہ۔ تینوں کو ملا کر گلحکمت کر کے آگ دیں۔ سرخ رنگ کا مرکب تیار ہو گا خوراک دو رتی سے چار رتی شدید حالتوں میں صبح دوپہر شام تین خوراک استعمال کرانے سے فی الفور فائدہ ہوتا ہے۔ نوے فیصد کامیاب ہے۔

- **جریان کہنہ:** پارہ ایک تولہ قلعی ایک تولہ دونوں کو گرہ کریں۔ بعد میں کھرل میں ڈال کر باریک ہو جانے پر الائچی سفید اور طباشیر تولہ تولہ لیکر ایک ایک دانہ کر کے ڈالتے جاویں جب مانند غبار ہو جائے تو چینی آٹھ تولہ ملا کر مزید کھرل کریں حتٰی کہ سفید ہو گا تو شیشی میں محفوظ رکھیں۔ خوراک دو رتی سے چار رتی۔

# حکیم عبد الغفور صاحب مرحوم فیصل آباد

**درد گردہ:** پھٹکڑی ۱ چھٹانک آب ترب دو سیر میں پکائیں خشک ہونے پر سفوف کر کے محفوظ رکھیں۔ خوراک ایک سے دو ماشہ۔

**ورم غدہ قدامیہ:** افسنتین، چرائتہ، مکو دانہ دو دو چھٹانک تین سیر پانی میں جوش دے کر جب پانی ۱ سیر رہ جائے تو آگ سے اتار کر مل چھان کر نوشادر سفوف ڈیڑھ تولہ میگنیشیم سلفیٹ ساڑھے سات تولے حل کر کے رکھیں خوراک ایک ایک چھٹانک صبح و شام اس کے ہمراہ مناسب ادویہ سے آہزن کرائیں۔

**ہیضہ:** فلفل سیاہ۔ دار فلفل۔ شنگرف۔ بیش۔ سوہاگہ۔ افیون عقر قرحا آب ادرک میں چھ گھنٹے کھرل کر کے حب بقدر ایک ایک رتی بنائیں۔ خوراک ایک گولی صبح ایک گولی شام۔

# حکیم محمد اقبال زیدی

**شنگرف قائم النار:** پھٹکڑی سوہاگہ۔ نوشادر ابرک سفید ہر ایک پانچ تولے قلمی شورہ تین تولے سب کو علیحدہ علیحدہ کوٹ لیں اور ایک آہنی توے پہ پہلے نصف ابرک اس کے اوپر

نصف پھٹکڑی اس پر نصف سوہاگہ اس پر نوشادر اس پر قلمی شورہ درمیان میں دو تولے شنگرف رومی کی ڈلی رکھ کر اس پر قلمی شورہ اور بالترتیب سب ادویہ ڈال کر اور صبح سے شام تک ہلکی آنچ کھلے طور پر دیں۔ شنگرف قائم النار نکلے گا فضلہ کو پانی میں حل کریں۔ جملہ ادویہ پانی میں حل ہو جائیں گی اور ڈلی شنگرف محفوظ رکھیں۔

**کشتہ نقرہ:** ایک عدد ہتر نقرہ ایک نیم سیر پانی اٹ سٹ میں بجھا دیں پانی جب خشک ہو جائے تو آدھ سیر نعدہ اٹ سٹ میں رکھ کر پانچ سیر کی آگ دیں۔

# حکیم عبدالرحمٰن صاحب گوجرانوالہ

## احتباس الطمث مع نفخ سیلان سوزش وغیرہ:

جدوار۔ سنبل الطیب۔ شورہ۔ نوشادر۔ کندر۔ ریوند چینی ہموزن سفوف چار رتی۔

## دماغی اور جسمانی امراض میں چونا پیدا کرنے کے لئے

برادہ طلا۔ برادہ نقرہ سیماب۔ حلزون۔ مرجان تین تین ماشے آب انار میں کم از کم تین گھنٹہ کھرل کر کے قرص بنا کر ایک سیر اوپلے کی دیں باوزن انشاء اللہ برآمد ہوگا۔ خوراک رتی۔

## حکیم رشید احمد کرالوی مرحوم

**خفقان - وجع القلب - ضغطۃ الدم:** طباشیر تین ماشہ دانہ الائچی خورد چھ ماشہ یشب سبز تولہ - ٹکڑا صدف تولہ - گل گاؤزبان اصلی دارچینی چھ چھ ماشہ ورق نقرہ درمیانہ سو عدد کوفتہ بیختہ سحق بلیغ سرمہ سازند خوراک ایک ماشہ صبح و شام عرق گلاب پانچ پانچ تولہ کے ہمراہ

## حکیم رفیق احمد صاحب شیخوپورہ

**سفوف جریان:** رال سفید - اسگند ناگوری ہموزن پیس کر دو تین ماشے صبح و شام دونوں وقت -

**عرق اطفال:** آہک ایک سیر پانچ سیر پانی میں بھگو کر زلال لیں اور زرور آدھ پاؤ سیر بھر پانی میں بھگو کر زلال لیں - ہر دو ملا کر شربت بنالیں -

## حکیم محمّد الدین صاحب بھوارنہ

**سیال مشتہی:** لائیکر آرسینک پانچ بوند - تعفن حدید دس بوند ،

تعفّن اذ اراقی دس بوند دن میں دو دفعہ بعد غذا۔

**جریان :** قرنفل۔ جائفل۔ بلادر کلاہ دور کردہ الائچی خورد۔ کشتہ قلعی کشتہ سہ دھاتہ۔ بسباسہ۔ طباشیر۔ کشتہ پوست۔ بیضہ مرغ۔ سلاجیت ہلیلہ بلیلہ آملہ۔ برادہ صندلین موصلین۔ خوراک از یک تا سہ ماشہ۔

# حکیم محمّد اجمل صاحب

**صداع :** سقمونیا تولہ۔ زنجبیل تولہ۔ انگوزہ چھ ماشہ۔ کافور چار ماشہ حب بقدر فلفل سیاہ بنائیں۔

**معجون فولاد :** نمک اندرانی۔ زبیب۔ دار فلفل۔ ہر ایک چار تولے پوست ہلیلہ زرد آٹھ تولے ستاور بارہ تولے اصل السوس سولہ تولے۔ پوست آملہ تیس تولے۔ سفوف کردہ کشتہ فولاد ایک تولہ ملاکر روغن بادام یا روغن نارجیل سے چرب کر کے شہد اور مصری کے قوام میں معجون بنائیں۔

**قرحہ مجری بول :** شورہ قلمی ایک چھٹانک۔ مصطگی رومی پانچ ماشہ برگ نیم پانچ عدد خوراک تین ماشہ۔

**دوائے زحیر :** سنگجراحت دس تولے۔ افیون تولہ۔ جدوار نو ماشہ

کافور تین ماشہ خوراک رتی ۔

**اطریفل برائے امراض چشم:** حب النیل پاؤ۔ پوست ہلیلہ زرد پوست بلیلہ آملہ زیرہ سفید مغز پنبہ دانہ کشنیز ایک ایک چھٹانک کھانڈ دو چھٹانک سفوف خوراک ڈیڑھ تولہ ۔

## حکیم حاجی انوار اعجاز چشتی ناظم مالیات

## ادارہ تحقیقات طبیہ پاکستان

**برائے اوجاع مفاصل و تقوی اعصاب:** شنگرف ایک قطعہ دو تین تولے کا آدھ پاؤ برگ بدار کا نغدہ بنا کر شنگرف کی ڈلی اس میں ملفوف کر لیں اور پانچ سیر گودہ گھیکوار میں اس کو لٹکا کر آتش دو چوبی جلائیں دو تین یوم تک آگ جلاتے رہیں جب دیکھیں کہ شنگرف موم ہو کر سوئی اس کے آر پار ہو جائے تو آگ سے اتار لیں خوراک چار چاول سے دو رتی ۔

**برائے ذکاوت حس:** میٹھا تیلیہ ۔ اجوائن خراسانی ۔ کوکنار ہموزن گوند کیکر کے ہمراہ دو دو رتی کی گولیاں بنا لیں خوراک ایک سے دو گولی سوتے وقت پانی کے ساتھ ۔

**برائے جریان - ذکاوت حس ورم غدہ قدامیہ :** ثمر ببول گل ٹیسو ہموزن خوراک تین ماشہ ہمراہ پانی

- **شربت برائے نزلہ زکام کالی کھانسی :** ترپھلہ تین چھٹانک برگ بانسہ دو چھٹانک سوما کلپا چار چھٹانک - کوکنار آدھ پاؤ - برگ مدار پچیس عدد برگ دھتورہ پچیس عدد کھانڈ ڈھائی کلو بطریق معروف شربت تیار کریں - خوراک ڈھائی تولہ پانی ملا کر استعمال کریں -

# حکیم میاں نور احمد صاحب گوجرانوالہ

**دافع تیزابیت :** دانہ الائچی کلاں - بورہ ارمنی - تخم پپیتہ - سنگدانہ مرغ ہموزن خوراک سفوف ۱ ماشہ صبح ۱ ماشہ شام -

**حب مقوی دماغ :** برہمی پانچ تولہ - زعفران جند بیدستر - الائچی کلاں حب نخودی بنائیں ۱ گولی صبح ۱ گولی شام ہمراہ دودھ

**شربت سعال :** برگ بانسہ - کوکنار - لسوڑیاں - ملٹھی ہر ایک پانچ پانچ تولہ پانچ سیر چینی کا قوام کرکے بطریق معروف شربت تیار کریں - خوراک آدھی چھٹانک -

# حکیم سیّد فضل محمّد شاہ صاحب کمالیہ

**برائے سوزاک:** حفص تولہ۔ کافور تین ماشے ایک بوتل عرق منڈی میں حل کر کے آب زلال نتھار کر تین تین تولے صبح و شام دونوں وقت استعمال کریں فضلہ باقی ماندہ سے پچکاری کریں۔

**دیگر برائے سوزاک:** سرد چینی ایک چھٹانک پیس کر روغن بہروزہ میں حل کر کے حب نخودی بنالیں خوراک ایک گولی صبح ا گولی شام

**ترکیب روغن بہروزہ:** بہروزہ خام چھٹانک لے کر روغن تارپین ایک تولہ ملا کر کسی چیز سے ہلاتے ہیں جملہ روغن ہو جائے گا

# حکیم محمّد شریف صاحب حقیقت لاہور

**ذیابیطس:** شنگرف مدبر۔ کشتہ پوست بیضہ مرغ ہر ایک دو تولے کشتہ مرجان۔ کشتہ قلعی۔ سیلسہ فولاد ہر ایک تولہ تولہ پھٹکڑی شگفتہ دو تولے اذاراقی مدبر تولہ تخم دھتورہ برنگ سرخ ایک تولہ۔ طباشیر الائچی خورد دو دو تولے فلفل دراز قرنفل دو دو تولے ست گلو تخم خستہ جامن ورق نقرہ چھ چھ ماشہ۔ ورق طلا دو ماشہ حب بقدر نخود آب ادرک ایک بوتل میں کھرل کر کے بنائیں۔ خوراک ایک گولی

ہمراہ بالائی یا مکھن ۔

(نوٹ) شنگرف کو دو ساعت آب لیموں میں کھرل کر کے مدبر کر

(۳) شنگرف مدبر بہ بلادر ۔ ہڑتال ورقیہ ۔ بیش مدبر ۔ افیون

ماشہ ۔ زنجبیل ۔ مغز خستہ جامن ایک ایک تولہ ۔ کشتہ فولاد

کشتہ مرجان ۔ سکہ قلعی ہر ایک تین تین ماشہ ۔ ورق نقرہ چھ ماشہ

ورق طلا دو ماشہ ۔ آب ادرک دو تولہ میں حل کر کے حب نخود

بنائیں ۔ خوراک ایک گولی دودھ کے ساتھ ۔

**کشتہ ہڑتال برنگ سفید برائے حمیات :** ہڑتال ور

ایک تولہ کو ایک عدد گھیکوار کی شاخ کلاں کو چیر کر ڈلی درمیان

رکھ کر پانچ سیر گودہ گھیکوار ایک کھرد را کپڑا میں ڈال کر بیچ

اس پر رکھ دیں اور کپڑے کی گٹھڑی بنالیں اور گڑھے میں پانچ

اوپلے بچھا کر گٹھڑی رکھ کر اوپر پانچ سیر اوپلہ چن دیں اور جب

محفوظ الہوا اسے آگ دیں کشتہ برنگ سفید برآمد ہوگا ۔ خوراک ا

## حکیم محمد فیض صاحب ہاشمی جلوموڑ

**ذیابیطس شکری :** برادہ پوست بیضہ مرغ دس تولے ۔ آب لیموں

میں بلا مبالغہ کھرل کریں کہ ذرات باقی نہ رہیں ۔ اس کا غلولہ بنا کر درمیان

طوطیا ایک تولہ رکھ کر تین کپڑ وتی کر کے آتش کھلی پندرہ سیر اوپلہ
کی دیں۔ خوراک بقدر دو چاول یہ زنگار نہیں دیتا۔

**کشتہ برنگ سفید:** ایک ایک ماشہ ہڑتال ورقیہ اور سم الفار
سفید آب لیموں میں حل کریں اور تانبہ ایک تولہ اس میں گیارہ بجھاؤ
دے کر نغدہ بسکھپرہ ایک چھٹانک میں رکھ کر آتش ایک من کی دیں
کشتہ برنگ سفید ہوگا۔ خوراک ا چاول برائے ضیق النفس۔

**کشتہ تانبا اکسیر برائے ضیق النفس:** ہڑتال ورقیہ اور سم الفار
ایک ایک ماشہ پیس کر آب لیموں میں حل کر کے رکھ لیں اور اس
میں قطعہ تانبا بقدر ایک تولہ کو گیارہ بجھاؤ دیں اور نغدہ بسکھپرہ
ایک چھٹانک میں رکھ کر پینتیس سیر کی آگ دیں۔ کشتہ برنگ سفید
ہوگا۔ خوراک ا برنج برائے ضیق النفس۔

**کشتہ طوطیا:** دس تولے برادہ پوست بیضہ لے کر آب لیموں میں
اس قدر کھرل کریں کہ ذرات کی چمک باقی نہ رہے ایک تولہ طوطیا
اس نغدہ میں رکھ کر تین کپڑ وتی کر کے آتش کھلی ہوا میں پندرہ سیر
دیں طوطیا کشتہ ہوگا جو زنگار نہ دے گا۔ خوراک دو چاول برائے
ذیابیطس۔

## حکیم مفتی ہدایت اللہ چوک منی لاہور

**قبض کے لئے:** صبح شربت بنفشہ پانچ تولے وقت شب بیدانجیر تین ماشہ دودھ ملاکر۔

(۲) مغز بادام اکیس عدد۔ شیرہ بناکر چاٹ لیں اور کھانا کھانا شروع کردیں اسی طرح پندرہ یوم۔

(۳) گلقند گل بنفشہ نہایت مفید ہے۔

## وید محمد اجمل خانصاحب سابق ممبر طبی بورڈ

**قبض کے لئے:** ہلیلہ زرد۔ برگ سنائے ہر ایک ایک چھٹانک نمک سیاہ آدھ چھٹانک۔ خوراک سفوف تین ماشہ

**دیگر برائے قبض:** گل بنفشہ۔ مغز بادام ۱۴ عدد دودھ میں جوش دے کر جب دودھ آدھا رہ جائے پی لیں۔

## حکیم نذیر احمد صاحب جنرل سیکرٹری طبی کمیٹی گوجرانوالہ

**برائے تبخیر معدہ سفوف افسنتین:** گل سرخ دو تولے افسنتین دو تولے۔ نوشادر۔ عود ہندی تنگر کندر ہر ایک تولہ تولہ

خوراک سفوفاً ایک تا دو رتی۔

**۲۔ اکسیر سم الفار:** سم الفار رتی کھانڈ بقدر ایک ہزار رتی سحق بلیغ کر کے رکھیں خوراک ایک رتی۔

ریوند خطائی شورہ قلمی نوشادر اجوائن دیسی ہموزن کشتہ فولاد رتی کچلہ ½ چاول خوراک دو رتی بصورت قبض گلقند چھ ماشے سے تولہ۔

## حکیم مولوی نور الحق صاحب امام مسجد لاہور

**درد گردہ:** روغن زرد گرم پانی میں حل کر کے پلانا بالخاصہ مفید ہے۔

**سرمہ برائے دھند جالا:** تیشہ نمک چھ ماشہ۔ سمندر جھاگ تولہ پیس کر آب سرس میں کھرل کر کے رکھ لیں ایک ایک سلائی آنکھ میں لگا دیں اور دھند جالا پانی بہنے کے لئے مجرب ہے حضرت مولانا عبید اللہ صاحب سندھی استعمال فرماتے تھے۔

## حکیم ملک خادم حسین صاحب بی۔ ایس سی بابا پور

**اکسیر درد گردہ:** ریٹھہ کی گٹھلی کا مغز پتہ دور کردہ اور پوست ریٹھہ کوٹ کر اس کی پانچ گولیاں بنا دیں ایک گولی فی الفور فائدہ کرے گی۔

اگر پانچ دن کھلا دیں تو مستقل فائدہ ہوگا۔

دیگر۔ عقرب ایک عدد قند سیاہ دو چند کوٹ کر حب نخودی بنائیں

درد گردہ بوجہ پتھری سے ہوا اکسیر ہے۔

**کشتہ شنگرف برنگ سفید:** ایک تولہ شنگرف رومی ایک عدد تربوز چار سیر کا لے کر اس میں شنگاف دے کر ڈلی کاٹی ہوئی کو اچھی طرح کپڑے سے ڈھک دیں تاکہ کپڑ وتی سے کافی جگہ چھپ جائے۔ تمام تربوز کو گلِ حکمت کر کے محفوظ الہوا پچیس سیر کی آگ دیں کشتہ برنگ سفید نکلے گا۔ تربوز کی ساری مائیت جذب ہو گا اگر کمی رہ جائے تو دوبارہ کریں خوراک ایک رتی ایک ہفتہ میں قوت باہ میں اضافہ ہوگا امساک بھی ہوگا کاٹا ہوا حصہ اوپر رکھا جائے۔

## حکیم محمد ابراہیم صاحب ارسطو عبدالکریم روڈ لاہور

**طلائے مجلوق:** رتکاں سرخ و سفید ہر ایک چھ چھ ماشہ کوٹ کر رات کو اس قدر پانی میں بھگو دیں کہ صبح گھوٹنے کے قابل ہو جائے اس کے وڑے بنالیں ڈیڑھ سیر تلوں کے تیل میں اس قدر جلائیں کہ جل جائیں پھر ان کو نکال کر کاٹھل کچلہ اسی طرح جلالیں اور نکال دیں

پھر جائفل لونگ جاوتری سونٹھ رتن جوت ہر ایک ایک تولہ تولہ جلاکر نکال دیں بعد میں پانچ تولہ آب دھتورہ اور آب برگ مدار میں تین ماشہ افیون تین ماشہ زعفران حل کر کے جلاکر شیشی میں رکھیں رات کو سوتے وقت مالش کریں۔

**نسخہ ٹکور:** مالکنگنی۔ وَل اجوائن۔ اجوائن خراسانی۔ عقرقرحا۔ لونگ۔ زنگاں سفید زردچوب حرمل برادہ دندان فیل ہر ایک دو دو تولہ مغز تخم ارنڈ تولہ بیربہوٹی چھ ماشہ۔ جاوتری تولہ۔ جائفل دو تولہ۔ کنڈیاری چار تولہ۔ میٹھا تیل توے پر ڈال کر ذرا گرم کر کے دوائی مذکور سفوف کر کے پوٹلیاں بنالیں۔ ایک پوٹلی روزانہ تیل میں ڈبو کر اعضائے تناسل پر ٹکور کریں

**حب مقوی باہ:** زعفران عنبر تین تین ماشہ۔ مشک ۱ ماشہ ورق طلا ۱ ماشہ۔ ورق نقرہ تین ماشہ۔ بیربہوٹی۔ قرنفل۔ خراطین جائفل جاوتری گھونگچی سفید افیون ہر ایک تین تین ماشہ سفوف کر کے آب برگ پان پانچ تولہ میں کھرل کر کے حب نخودی تیار کریں خوراک ایک گولی صبح ایک گولی شام ہمراہ دودھ۔

**طلاء مقوی:** روغن بیضہ مرغ پانچ تولہ۔ جونک تین ماشہ قرنفل تین ماشہ۔ جائفل خراطین۔ بیربہوٹی زعفران ہر ایک تین تین

ملتے روغن بیضہ کے علاوہ ادویات باریک سفوف کر کے ملادیں

طلاکریں ۔

• **امساک کے لئے :** تخم تمر ہندی کلاں چار دن پانی میں بھگوئیں کئی بار پانی بدلیں پھر سکھا کر نیم بریاں کر کے سفوف بنائیں اور برابر وزن افیون ملا کر حب نخودی تیار کریں بوقت ضرورت اگولی ہمراہ دودھ ۔

## حکیم بشیر احمد صاحب مرحوم کھڈیاں

**ممسک :** ثمر انار خام تین تولہ ۔ ثمر جوز ماثل تازہ ایک تولہ حب بقدر فلفل گرد خوراک ایک گولی تا تین گولی ۔

**ممسک دیگر :** تخم جوز ماثل سیاہ بیس تولہ شام در آب تر کردہ صبح زردی بیضہ مرغ سہ عدد انداختہ روغن کشید کند در روغن حاصل شدہ عطر فتنہ یک تولہ اضافہ کردہ بوقت ضرورت بقدر نصف رتی حشفہ ضماد کردہ استعمال کنند امساک تا ثر شتی ۔

**برائے ضعف جگر :** آب لیموں آب حنظل گودہ گھیکوار ہر ایک تین سیر نوشادر جوکھار شورہ قلمی تخم کاسنی اندر جو شیریں ہر ایک پاؤ کیس سیر ہم سیر بعد چار یوم عرق بقدر بارہ بوتل کشید کنند خوراک

ایک چمچ صبح ایک چمچ شام۔

**تبخیر معدہ:** پودینہ سبز سیر دار چینی الائچی کلاں ایک ایک چھٹانک اجوائن ہر چہار دو دو چھٹانک تخم کاسنی ا پاؤ بادیان نیم سیر عرق بقدر آٹھ بوتل عرق نکالنے کے بعد سب میں تیزاب گندھک سوا تولہ ملا کر رکھیں۔ خوراک ا چمچ صبح ا چمچ شام شدتِ مرض میں دن میں تین مرتبہ۔

## حکیم محمد مصطفٰے صاحب دہلوی

**شنگرف قائم النّار:** شنگرف تولہ کو پوٹلی میں باندھ کر ایک سیر شیر میں جوش دیں شیر گاڑھا ہونے پر تبدیل شیر کریں حتیٰ کہ تیس سیر پختہ شیر میں مدبر ہو جائے پھر ایک چھٹانک بچھناک کا فرش و لحاف دیکر دو فٹ لمبے اور چار پانچ انچ موٹے ڈنڈے ڈھاک میں رکھ کر گلحکمت کر کے دونوں جانب سے آگ لگا دیں شنگرف قائم النّار نکلے گا۔

**برائے مار گزیدہ:** ثمر درخت پیلو خشک کردہ ایک ایک ماشہ چند مرتبہ دیں اور بجائے پانی کے دودھ پلائیں

# حکیم بشیر احمد صاحب شیخوپورہ

**اکسیر جگر مجرب از حد:** ہلیلہ۔ بلیلہ۔ آملہ۔ خبث الحدید۔ خوراک تین ماشہ۔

**جریان مجرب از حد:** ستاور۔ سنگجراحت ہم وزن خوراک دو ماشہ صبح دو ماشہ شام۔

- **ذکاوت حس:** قلعی پارہ ڈھائی ڈھائی تولہ کرکے مثل غبار کریں صدف صادق بیس تولہ ملاکر آگ دیں۔ خوراک ایک سے دو ماشہ ہمراہ دودھ۔
- **کشتہ چاندی:** برادہ چاندی ایک تولہ لے کر آب زقوم میں کھرل کرکے 5 سیر کی آگ دیں تین بار عمل کریں پھول کر مثل ہاتھی ہوگی خوراک رتی

**برائے سرعت انزال:** ستاور۔ بہمنبد ایک ایک تولہ دانہ الائچی کلاں ایک تولہ سفوف بنا کر خوراک ایک تولہ ہمراہ دودھ۔

**جریان کثرت احتلام:** سمندر سوکھ۔ بہمنبد۔ تالمکھانہ۔ تخم بھنگ ہموزن خوراک دو ماشہ دودھ یا پانی کے ساتھ۔

**دیگر برائے جریان:** مازو۔ سنگجراح۔ نخود بریاں ہموزن خوراک چھ ماشہ ہمراہ دودھ۔

**جریان۔ سوء ہضم :** دارچینی۔ مصطگی رومی۔ کشتہ قلعی تین تین ماشہ خوراک رتی صبح رتی شام مکھن دودھ کے ساتھ۔ جریان کا حتمی علاج۔

**ضعف باہ :** دارچینی تولہ۔ تخم پیاز اصلی تولہ چینی تولہ خوراک تین ماشہ۔ (یہ نسخہ گنج مخفی میں بھی ہے)

**امساک غیر منشی ضعف باہ :** ہر بل دو تولہ لونگ ایک تولہ باریک پیس کر حسب ضرورت شہد ملا کر گولیاں بنالیں حب نخودی بنائیں۔

**ضعف باہ :** جوارش جالینوس۔ دواء المسک معتدل جواہر والی معجون فلاسفہ ہر ایک پانچ پانچ تولہ تینوں ملا کر خوراک ایک تولہ اکسیر ہے۔

## حب شفا نسخہ خاص برائے ذکاوت حس جریان امساک

**نزلہ بخار۔ ضیق النفس :** تخم دھتورہ تین تولہ۔ ریوند چینی ڈیڑھ تولہ۔ گوند کیکر تولہ۔ سونٹھ تولہ حبوب بقدر دو رتی تیار کریں خوراک ایک گولی صبح ایک گولی شام۔

**برائے تبخیر۔ مفرح قلب :** صندل سفید۔ بہمن سفید۔ دھنیا

گلسرخ ۔ زرشک ڈھائی ڈھائی تولہ ۔دار چینی چھ ماشہ کشتہ زہر مہرہ خطائی ڈھائی تولہ ورق نقرہ پچاس سے سو عدد چینی نو چھٹانک شہد تین چھٹانک دواء المسک کا بدل ہے مزید تقویت کے لئے کشتہ صدف رتی کا اضافہ کریں ۔

**بلڈ پریشر :** مغز تربوز تولہ ۔ بادرنجبویہ سات تولہ پانی میں ابال کر پی لیں یا چینی ملا کر سفوف پھانک لیں ۔

**طلا :** روغن زیتون ڈھائی تولہ ۔ روغن دار چینی ۔ روغن لونگ تین تین ماشہ ۔

**پیچش :** نوشادر ۔ گیرو ڈھائی ڈھائی تولہ کالی مرچ تولہ خوراک چار رتی ۔

## حکیم ایم گلزار نسیم صدر طبی کانفرنس آل جموں کشمیر

**برائے ضعف باہ ۔ دافع سرعت اکسیری دوا :** پارہ تین ماشہ گندھک دو تولہ ۔ گیرو پانچ تولہ ۔ کشتہ تانبہ دو ماشہ ۔ گندھک پارہ کی کجلی تیار کریں گیرو ڈال کر ایک گھنٹہ تک کھرل کریں بعد میں کشتہ تانبہ ملائیں دو دو رتی کے کیپسول بھریں خوراک ایک کیپسول روزانہ ہمراہ دودھ بالائی مکھن ۔

**نزلہ دائم ۔ امراض معدہ کی اکسیر دوا :** چاروں اجوائن ہر ایک

پانچ پانچ تولہ کوڑ ہرلہ ڈھائی ڈھائی تولہ ۔ جڑ آک جڑھ آکسن پانچ پانچ تولہ تین سیر پانی میں بھگو کر دو دن تک رکھیں ۔ دو دن بعد کڑاہی میں ڈال کر پکائیں جب پانی ڈیڑھ سیر رہ جائے پُن چھان کر بوتل میں رکھیں خوراک مقدار ایک گھونٹ صبح و شام کھانا کھانے کے بعد ۔

## حکیم محمّد ابراہیم صاحب اخترؔ کھڈیاں خاص

**ممسک :** قرنفل دو چھٹانک ۔ آب ثمر دھتورہ مروّق تیس تولے بھگو کر تین چار دن میں پھولنے پر گھوٹ کر حب بقدر نخود بنائیں

لے جان صفراوی بلغمی را حاجت نیست بہ ترشی ۔

## درد گردہ

(تھیا کو کا پرملے کر لیپ کریں ۔ زیرہ ۔ سداب لیپ کریں

(عرق گلاب پلا دیں ،

اجوائن پودینہ سونف پلا دیں

ہڑ کا مربہ کھلا دیں

معجون فلاسفہ کھلا دیں

شربت بزوری ۔ شربت دینار ۔ گلقند ۔

# فرمودات حضرت ناصر الدین محمدؒ اسد الرحمٰن قدسیؒ

۱۔ "شاہکار": دارچینی ۱ تولہ دانہ ہیل کلاں ۳ تولہ بادیان ۴ تولہ مرچ سیاہ ۶ تولہ نبات سفید یا کوزہ مصری ۷ تولہ سفوف بنائیں خوراک ۶/۲ ماشہ شب کو پانی سے۔ اس مجیر العقول نادر مرکب کی مداومت سے مدت العمر آنکھ ہر قسم کے امراضِ چشم سے محفوظ رہتی ہے۔ دل دماغ اعصاب معدہ اور جگر کی اصلاح ہوتی ہے۔ اعضائے رئیسہ کے لئے عجیب الخواص دوا ہے۔

۲۔ "نگاہ بان": زعفران خالص ۱ تولہ کافور بھیم سینی ۱ تولہ سہاگہ بریاں ۱ تولہ پھٹکڑی بریاں ۱ تولہ چھوٹی مکھی کا شہد مصفیٰ ۱۲ تولہ خوب کھرل کریں اور آنکھوں میں لگایا کریں۔ دوا لگانے کے بعد ۱ گھنٹہ تک پانی نہ پئیں۔ نظر کی حفاظت کرتی ہے۔

۳۔ "دور بین": سہاگہ بریاں۔ پھٹکڑی ۱-۱ تولہ سرمہ سفید ۴ تولہ خوب کھرل کر کے صبح اور رات کو ۱-۱ سلائی لگائیں۔ چند روز میں عینک کی عادت چھوٹ جائے گی۔

۴۔ "پاک دہن": مصطگی رومی، کباب چینی، پاؤ بٹر ٹنگ، عقرقرحا دانہ الائچی کلاں، سہاگہ بریاں، پھٹکڑی بریاں سب ہموزن ان کے

چہار چند سنگجراحت گیرو چاک مٹی ملا کر سنون تیار کریں۔

**۵۔ "پشت پناہ":** شورہ قلمی، نوشادر، جوکھار، نمک سیاہ، نمک ترب، نمک پوست خربوزہ، حجر الیہود، سنگ سرماہی، فلفلدراز، فلفل سیاہ، نانخواہ، دانہ الائچی کلاں ہر ایک ۳ ماشہ سفوف بنائیں۔ نمک لاہوری پیس کر سرکہ میں پکائیں جب سرکہ جل کر خشک ہو جائے اوپر والی دوائیں ملائیں۔ ۲-۲ ماشہ۔ ہمراہ آب بعد از طعام ۲ ہفتہ۔ سنگ گردہ گھل کر صاف ہو جاتا ہے۔ ریاحی دردِ گردہ کو بھی مفید ہے۔

**۶۔ "کیمیائے بدن":** کافور ۱ تولہ۔ افیون ۱ تولہ۔ کشتہ مرجان ۱ تولہ۔ کشتہ قلعی ۱ تولہ۔ کشتہ قشرِ بیضہ مرغ ۱ تولہ۔ صندل سفید ۱ تولہ عرق بید مشک میں سحق کیا ہوا اور شوگر آف ملک ۱۲ تولہ ملا کر کھرل کریں۔ مقدار خوراک ۴ رتی بالائی میں ملا کر صبح اوپر سے دودھ پئیں۔ بدل کافور / کتیرا ۳ تولہ۔ افیون / پوست خشخاش ۳ تولہ۔

**۷۔ "جولانی":** ہینگ سونف سونٹھ اجوائن سیاہ مرچ لونگ دانہ الائچی کلاں نمک سیاہ نمک لاہوری جوکھار مولی کھار سہاگہ بریاں نمک سلیمانی جاوتری دارچینی ہر ایک ہموزن $\frac{2}{3}$ ماشہ بعد طعام۔

مصلح اعضائے رئیسہ، مولد خون، مقوی معدہ اور دافع تبجر ہے

بد ہضمی، پیٹ درد، ریاحی درد، درد گردہ کی دوا ہے۔

۸۔ "حب لیموں": فصلی بخار کی بہترین مجرب گولیاں۔

صبر زرد مصطگی دانہ الائچی کلاں، زیرہ سفید، مغز تخم کرنجوہ ہر ایک ۹ ماشہ

زہر مہرہ خطائی طباشیر ہر ایک ۴ ماشہ ست گلو اجوائن کونین سلفیٹ

ہر ایک ۱۳ ماشہ۔ لیموں کے عرق میں مبالغہ کے ساتھ کھرل کریں اور

مونگ کے دانہ کے برابر گولیاں بنائیں۔ ۱-۲-۳ گولیاں بخار

سے قبل پانی سے دیں۔

۹۔ "اکسیر یرقان": یرقان کی مجرب اور کامیاب دوا۔ پھٹکڑی اور

مصری دونوں ہموزن باریک پیس کر ۲-۲ رتی عرق گاؤزبان یا

پانی کے ساتھ

۱۰۔ "دوائے بواسیر": نہایت مفید اور موثر دیہاتی نسخہ ہے۔

(۱) جوار کے خشک بیج باریک پیس کر دیسی شکر ہموزن ملائیں

۵ ماشہ رات کو پانی کے ساتھ (۲) ادرک ۳ تولہ سیاہ مرچ ۶ ماشہ

گھوٹ کر چنے کے برابر گولیاں بنائیں۔ ۲-۲ گولی پانی کے ساتھ

دیں۔ ثقیل اور گرم چیزوں سے پرہیز رہے۔

۱۱۔ "دوائے چھاجن": ایگزیما۔ برگ تمر ہندی باریک پیس کر

بطور مہندی لگائیں اوپر سے پٹی باندھیں صبح شام پٹی بدلیں ۔ ہفتہ عشرہ میں آرام ہوجاتا ہے ۔

**۱۲۔ "شربت خیارشنبر":** مغز فلوس خیارشنبر ½ ۱ پاؤ ایک بوتل عرق گلاب ۲ آتشہ، ایک بوتل عرق بید مشک، ایک بوتل عرق مکو میں تر کرکے ۱۰۰ بار چھانیں پھر ½ ۱ سیر شکر سفید کے ساتھ قوام بنائیں ۔ ۱ چھوٹا چمچہ، دودھ ملاکر سوتے وقت دیں ۔ ریح البواسیر، قبض دائمی، تبخیر معدہ، وحشت و خفقان میں دیں مصفی خون بھی ہے ۔

**۱۳۔ "شربت عناب مرکب":** عناب ولایتی ثمر بکائن پختہ مویز منقی گل منڈی پوست فالسہ خشک برگ گاؤزبان سنبل الطیب ہر ایک ہموزن ۔ ۴ گنے پانی میں ۲۴ گھنٹے بھگوئیں پھر جوش دے کر چھانکر شربت بنائیں ۔ ۲ تولہ بکری کے دودھ میں علی الصبح دیں ۔ وہم، خفقان، مراق، مالیخولیا اور سوداوی امراض میں دیں ۔

**۱۴۔ "طلا روغن ماہی":** رائی ہیرا ہینگ ۔ دارچینی ہر ایک ۱ تولہ باریک کرکے ۴ گنے روغن ماہی میں کھرل کریں ۔ عضو پر چند قطرے مالش کریں صبح شام ۔ پانی سے دھوکر ایک قطرہ عطر اگر کہنہ مل دیں ۳ ہفتہ میں غیر معمولی طاقت و توانائی عود کر آتی ہے ۔

۱۵۔ حبِ ماہی: لونگ عقرقرحا دارچینی جاوتری فلفل دار فلفل موصلی سیاہ ہر ایک ۱ تولہ باریک پیس کر لعاب ماہی میں خوب گوندھ کر نخودی گولیاں بنائیں۔ ۲ گولی رات کو سوتے وقت ۱ پیالہ نیمگرم دودھ کے ساتھ دیں (لعاب ماہی سب سے بہتر اور طاقتور بام بمبیرے مچھلی کا ہوتا ہے۔ سول مچھلی کا بھی اچھا ہے۔

۱۶۰۔ شکایت باہ: اس نامراد مصیبت کے ہزاروں نسخے سننے میں آئے مگر کامیاب نسخہ تجربہ میں نہیں آیا۔ بیشمار نسخوں میں سے ذیل کے دو نسخے منتخب کئے گئے ہیں۔ سوائے مخلوق اور مادر زاد نامراد کے ہر قسم کے نامرد کو مرد بنانے کی قوت مشاہدہ میں آئی ہے یہ دو مرکب ہیں ایک خارجی ایک داخلی۔

خارجی: خراطین خشک باریک سائیدہ ۵ تولہ عطر اگر کہنہ ۵ ماشہ زردی بیضہ مرغ ۵ عدد خون ہدہد ۲ تولہ خون چمگادڑ ۲ تولہ نوجوان بکرے کے پتے کا پانی ۲ تولہ شہد خالص ۲ تولہ شراب دوآتشہ یا برانڈی ۵ تولہ۔ مبالغہ کے ساتھ کھرل کریں مرہم بن جائے گا۔ رات عضو پر خوب ملیں اور موم میں تر کیا ہوا کپڑا پٹی بنا کر باندھیں، صبح کو کھولیں۔ جب تک قدرتی طاقت پیدا نہ ہو استعمال جاری رکھیں۔ ۳ ہفتہ

ا تولہ ا تولہ ا تولہ
"داخلی" جاوتری جائفل قرنفل نیم کوب کر کے سول مچھلی کے پتہ کے پورے پانی میں (۲-۴ سیر سے کم نہ ہو) چینی یا کانچ کے برتن میں بھگوئیں جب خشک ہو جائے پھر زعفران ۳ تولہ شامل کر کے کھرل کریں اور پان کے رس میں کھرل کر کے سیاہ مرچ کے برابر گولیاں بنائیں پہلے دن ایک گولی کھلا کر اوپر سے ۲-۳ گھونٹ پانی پئیں۔ دوسرے دن ۲- تیسرے دن ۳- رات کو سوتے وقت۔ چوتھے دن ناغہ اس طرح چوتھے دن ناغہ کر کے ۳۰ روز تک کریں یا ۴۰ روز۔ طاقت و توانائی عود کر آئے گی۔ عیاش لوگوں کو نہ دی جائے۔

**۱۷۔ صرع:** گوشت کچھوا ۳ تولہ عود صلیب ۹ ماشہ مرچ سفید ۱ تولہ جند بیدستر ۶ ماشہ برادہ صندل سفید ۳ تولہ شہد ہموزن میں مرچ سیاہ کے برابر گولی بنائیں ایک صبح اور دوسری عصر کے وقت عرق گاؤزبان ۲ تولہ کے ساتھ کھائیں یہ نسخہ ۶ ماہ تک کھائیں ورنہ ایک سال۔ چاولے اور بڑے گوشت سے پرہیز کریں اور یہ تعویذ گلے میں باندھیں:-

| | | | |
|---|---|---|---|
| ھی | ھی | ھی | ھی |
| یاقوس | | یاقوس | یاقوس |
| ھی | ھی | ھی | ھی |

۱۸۔ صرع ۲ : خون کچھوا، آردجو، شہد ہموزن۔ مرچ سیاہ کے برابر گولی بنا کر ا عدد صبح اور ایک شام کو کھلائیں یہ بچوں کے لئے بہت مفید ہے۔

## ہومیو ڈاکٹر انوار الحق صاحب بٹالوی مقیم جڑانوالہ

**مجرب علاج پھولا چشم ہمہ اقسام :** (۱) ناخن انسان صدف مروارید افیون خام برابر وزن ہر سہ را سوختہ خاکستر گرفتہ در مسکہ مادہ گاؤ یا چوب نما لندچوں برنگ سیاہ شود بکار برند۔

(۲) قلمی شورہ پیسہ ڈھواں ڈنڈاسر سس عرق گلاب کھرل کریں۔ کانسی کے برتن میں کھرل کریں۔

## حکیم غلام محی الدین صاحب شیخوپورہ

**روغن اوجاع :** روغن سرسوں دس تولہ۔ روغن تارپین پانچ تولہ سپرٹ مینتھلیٹڈ پانچ تولہ کافور نو ماشہ شیشی میں ملا کر نصف گھنٹہ دھوپ میں رکھنے سے کافور حل ہو جائے گا۔

## حکیم فضل حسین رانداسیہ

**شنگرف قائم النار:** شنگرف دو تولہ اس پر گندھک آملہ سار تین تولے زیر و بالا دیکر کنجد سیاہ تخم حرمل آدھ سیر نیچے اوپر دیکر آگ پر چڑھائیں حتیٰ کہ سب نخدہ راکھ ہو جائے پھر شنگرف ایک تولہ افیون چھ ماشہ کا ضماد کر کے ایک پاؤ بھنگ خشک آدھ پاؤ پانی میں گھوٹکر نیچے اوپر رکھ کر دس سیر کی آگ دیں۔

## حکیم عبدالمجید صاحب عتیقی (مرحوم) جنرل سیکرٹری پاکستان طبی کانفرنس

**دوائے درد گردہ مجربہ:** نوشادر۔ فلفل گرد۔ قلمی شورہ۔ جو کھار۔ لوٹہ کھار۔ انگوزہ نمک لاہوری نمک سینددھا۔ سوہاگہ۔ سرکہ سب کے برابر کھرل کر کے پھیلائے رکھیں خشک ہونے پر سفوف رہ جائے گا خوراک چار رتی۔

## حکیم محمد اشفاق صاحب گوالمنڈی لاہور

**سکدم:** ہیرا کسیس دس تولہ۔ پھٹکڑی سفید دس تولہ پوست بیضہ مرغ بیس تولہ تینوں اجزا کو گلحکمت کر کے تیس سیر اوپلوں کی آگ دیں

مقدار خوراک دو سے چار رتی صبح و شام۔

## حکیم سردار محمّد صاحب گنج مغلپورہ لاہور

**ضعف باہ:** سم الفار ڈلی تولہ افیون ایک ماشہ کو آب کو کنار میں حل کر کے سم الفار کی ڈلی پر لیپ کریں پیاز میں کاواک کر کے ڈلی اس میں رکھ کر اوپر برگ مدار لپیٹ کر چار سیر اوپلوں کی آنچ دیں سم الفار کشتہ شدہ نکال کر پیس کر رکھ لیں۔ مقدار خوراک ا یک برنج ہمراہ بالائی یا مکھن۔

## حکیم اللہ بخش صاحب طبیب شاہی جالندھری

**برائے ریح البواسیر۔ ضعف باہ:** سم الفار ایک تولہ چالیس عدد بیضہ جوان یا کوڈیل میں کھرل کر کے محفوظ رکھیں خوراک دانہ خشخاش برابر۔

**آیزن برائے اورام مفاصل:** گل بابونہ ایک پاؤ۔ جائفل ا چھٹانک۔ لونگ تولہ۔ اجوائن تولہ۔ حرمل تولہ۔ پانچوں چیزوں کو کوٹکر رات کو دو سیر پانی میں بھگو دیں صبح خوب ابالیں جب پانی آدھ سیر رہ جائے تو چھان کر ڈیڑھ سیر تلوں کے تیل میں ڈال کر آگ پر رکھ کر جوش دیں جب پانی اڑ جائے اور تیل رہ جائے تو

چھان کر محفوظ کر لیں درد کے مقام پر بوقت ضرورت مالش کریں۔

**سفوف جریان:** تخم ریحان۔ چینی ہموزن دونوں کو کوٹ کر چھانکر رکھ لیں خوراک تین ماشہ سے چار ماشہ صبح و شام۔

**افراط بول:** گل انار کوٹ چھان کر سفوف بنا کر رکھ لیں خوراک دو ماشہ سے تین ماشہ۔

**سوزاک حرقت البول:** کشنیز خشک آدھ پاؤ۔ اجوائن خراسانی چھ ماشہ دونوں کو کوٹ کر سفوف بنائیں خوراک تین ماشہ

**ضعف باہ:** سم الفار سفید تین ماشہ۔ لونگ۔ جائفل۔ جاوتری دار چینی ہر ایک تین ماشہ مکھاں ایک تولہ سم الفار کو باریک پیس لیں ادرک کا پانی پندرہ تولہ ملا کر کھرل کریں ایک گولی صبح ایک گولی شام ہمراہ دودھ۔

**برائے ریح البواسیر:** ہلیلہ سیاہ حسب ضرورت لے کر کوٹ چھان کر بعد میں بادام روغن سے اچھی طرح سے چرب کریں تیار ہے خوراک ا چمچ سوتے وقت ہمراہ دودھ (نوٹ) بادام روغن کی بجائے گھی میں چرب کر سکتے ہیں۔

**خمیرہ بادام زعفرانی برائے نزلہ مزمن:** آنکھوں سے پانی جاری رہنے۔ دماغی چکر اور بے خوابی کے لئے زود اثر تیر

خوشرنگ اور خوش مزہ ۔ تخم خشخاش ۔ کوکنار ۔ مغز بادام ایک
ایک چھٹانک ۔ زعفران ۶ ماشہ ۔ کھانڈ ایک سیر ۔ کوکنار یعنی
پوست کے ڈوڈے درڑ یعنی آدھ کٹے کر کے رات ایک سیر
پانی میں بھگو رکھیں صبح ۱۲ گھنٹے بعد اسے آگ پر رکھ کر تین چار
جوش دے کر آگ سے اتار کر نیم گرم ہونے پر خوب مل چھانکر اس
کے حاصل کردہ پانی سے مغز بادام اوپر کا چھلکا دور کر کے خشخاش
گھوٹنا شروع کریں، اچھی طرح گھوٹ چھان کر اس کا دودھیا رنگ
کا شیرہ حاصل کر کے دوبارہ آگ پر کھانڈ ملا کر پکانا شروع کریں،
جب پکاتے پکاتے خمیرہ برفی کا قوام ہونے لگے تو زعفران
کو ایک چھٹانک عرق گلاب میں تین گھنٹے پہلے بھگو دیا ہو خوب کھرل کر کے
مل چھان کر اس میں کھرل کر کے ہلکی آگ پر جوش دینا شروع کریں۔
برفی کا قوام ہو جائے تو آگ سے اتار کر خواہ ٹکڑیاں کاٹ لیں
خواہ خمیرہ کی طرح مرتبان میں سنبھال رکھیں خوراک آدھ سے ایک
تولہ تک ۔

**حب تنکار برائے صلابت معدہ ۔ قلت اشتہا:** سہاگہ سات
ماشہ ۔ اجوائن خراسانی پونے نو ماشہ ۔ مرچ سیاہ ساڑھے تین
تولے ۔ ایلوا چار تولہ آٹھ ماشہ سب کو باریک پیس کر لعاب گھیکوار

میں بارہ گھنٹے کھرل کرکے چنے برابر گولیاں بنائیں۔ ریاح اور مواد کو تحلیل کرنے کے لئے دو گولی سے تین گولی۔ قبض دور کرنے کے لئے اس سے زیادہ مسلسل استعمال کرنے سے بڑا شکم چھوٹا ہو جاتا ہے۔

عورتوں کی ماہواری کی خرابی بھی دور ہو جاتی ہے

## حب شفا۔ نوبتی دیرینہ بخار نزلہ زکام

تخم دھتورہ ساڑھے تین تولہ۔ ریوند چینی دو تولہ چار ماشہ۔ سونٹھ گوند کیکر ہر ایک چودہ ماشہ۔ گوند کو پانی میں حل کریں باقی ادویات ملا کر چنے کے برابر گولیاں بنائیں۔ خوراک ا گولی پانی کے ساتھ۔

## سفوف سرخ ہاضم مشتہی (المعروف پیام شفا)

ہرمچی۔ نوشادر۔ سگھاں ہر ایک دو دو تولہ تخم دھتورہ ایک تولہ چاروں ادویات کو باریک پیس کر محفوظ رکھیں۔ خوراک رتی

## کشتہ فولاد اکسیری برائے ضعف جگر

برادہ فولاد حسب ضرورت لے کر مٹی کے کشادہ برتن میں ڈالدیں۔ آب لیموں۔ آب تر بوز آب جامن اسقدر ڈالیں فولاد سے دو انگشت اوپر رہے خشک ہونے پر مزید ڈالیں۔ جب سارا پانی خشک ہو جائے تو خستہ برادہ فولاد کو باریک پیس کر آگ پر گرم کریں۔ یہ رنگ سرخ ہوگا۔ خوراک ایک سے دو رتی ہمراہ دودھ۔

● **حب مقوی اعصاب** - برائے اوجاع عصبی شدید مجرب از حد:
خراطین - تخم سرواں - تخم ریحان - عقرقرحا - کچلہ مدبر - سلاجیت
تخم دھتورہ سیاہ ناگرموتھا - ریگ ماہی ہر ایک پاؤ پاؤ کشتہ
تانبہ تین ماشہ - سم الفار ۸ ماشہ ملا کر چنے کے برابر گولیاں بنائیں
پرانا نزلہ زکام - دماغی اعصابی جسمانی کمزوری کے لئے اکسیر ہے
خوراک اگولی ہمراہ دودھ - مقوی باہ اور ممسک بھی ہے -

● **ترکیب کشتہ تانبہ:** تانبا کی تار لے کر باریک ایک ٹکڑا کر لیں۔
ہڑتال ورقیہ سفوف باریک کر کے ایک حصہ نیچے ایک حصہ اوپر جما کر
مٹی کی ہنڈیا میں رکھ کر آگ پر رکھ دیں - جب دھواں نکلنا بند
ہو جائے نیچے اتار کر ٹھنڈا ہونے پر اس میں سے تانبہ کی تار کے ٹکڑے
پھولے ہوئے پیس کر رکھ لیں اور کام میں لائیں جو رہ جائے دوبارہ
عمل کریں -

# حکیم رشید احمد انصاری فاضل طب و جراحت

## طبیہ کالج دہلی نور حوی گڑھی شاہو لاہور

**ذات الریہ اطفال (ڈبہ اطفال)** مغز جمال جمالگوٹہ پتہ دور کیا ہوا تین ماشہ۔ ناریل کہنہ گلا ہوا تین ماشہ۔ مغز بادام شیریں ۲۴ عدد سب کو خوب باریک پیس کر غبار اصل السوس اتنا اضافہ کریں کہ دوا کی دہنیت کم ہو جائے چوڑے منہ کی شیشی یا لوہے کی ڈبیہ میں رکھیں۔ مقدار خوراک ایک رتی سے چار رتی تک ماں کے دودھ یا عرق بادیان میں حل کر کے اس سے ایک بار قے یا دست آکر بلغم خارج ہو جاتا ہے اس کے پندرہ بیس منٹ بعد دو چار بتاشوں کا شربت پلا دیں۔ محترمی ڈاکٹر داؤد خان کی بچی کی نہایت خطرناک حالت تھی خراٹے کے ساتھ بلغم کے بولنے کی آواز آتی تھی۔ مسماع الصدر کے ذریعہ امتحان کرنے سے دونوں پھیپھڑوں سے مرمر کی آواز آتی تھی یعنی ڈبل نمونیا تھا۔ میڈیکل آفیسر خواجہ ایم۔ بی۔ بی۔ ایس اور دیگر معالجین کا علاج ہو چکا تھا آخر اس دوا کا معجزنما اثر ہوا اور بچی تندرست ہو گئی۔ علاوہ ازیں سینکڑوں بچوں پر آزمودہ ہے۔

(نوٹ) اس کے استعمال سے پیشتر یہ ضرور دیکھ لیں کہ بخار زیادہ تیز نہ ہو اور بچہ زیادہ کمزور بھی نہ ہو گیا ہو۔ حرکات قلبی بہت زیادہ تیز اور غیر منتظم نہ ہوں۔ سینے سے بلغم کے اخراج کی یہ نایاب دوا ہے۔ اس سے قے اور اسہال کے ذریعہ بخوبی بلغم خارج ہو جاتا ہے۔

● **روغن اصفر:** کے نام سے میرے مطب میں مستعمل ہے۔ روغن تلخ (سرسوں کا تیل) دس تولہ۔ کافور چھ ماشہ۔ روغن تارپین پانچ تولہ باہم ملا کر سخت ڈاٹ کی شیشی میں رکھیں کافور حل ہو جائے گا۔ نیم گرم سینہ پر مالش کریں اس سے درد سینہ اور چوٹ وغیرہ کو بھی فائدہ ہوتا ہے اس کی ایک خصوصیت یہ ہے کہ یہ نہایت سریع النفوذ ہے۔

● **وجع القلب مزمن (درد دل):** طباشیر اصلی تین ماشہ دانہ الائچی خورد ۶ ماشہ۔ یشب سبز صدف صادق ہر ایک تولہ۔ گل گاؤزبان دارچینی ہر ایک ماشہ۔ کوفتہ بیختہ۔ سحق بلیغ نمائند چوں مانند سرمہ شود نگاہ دارند دو چند چینی و عرق گلاب و عرق بید مشک میں قوام کر کے ادویہ پسی ہوئی اس میں ملا کر خوب آمیز کر دیں۔ بس تیار ہے۔ خوراک چھ ماشہ۔ بندہ رشید احمد رفتار

الدم قوی ہیں مبتلا تھا بسیار علاج کے بعد اسی نسخہ سے میرا درد دل مستقل طور پر ٹھیک ہو گیا۔

● **جریان خون**: خواہ کسی حصہ جسم سے ہو میرے مطب میں اکسیر احمر کے نام سے استعمال ہوتی ہے نسخہ یہ ہے: دم الاخوین۔ انجبار گیرو۔ سنگجراحت کتیرا۔ طباشیر کبود اصلی سرمہ سفید صدف مروارید ہی سب کو ہموزن لے کر کوٹ کر ململ کے ڈبل کپڑے میں چھان لیں خوراک ایک ماشہ پانی کے ساتھ۔

**سفوف برص**: باباچی۔ تخم پنواڑ۔ چاکسو۔ پوست نیم۔ پوست بیخ انجیر دشتی ہر ایک ½ سیر کوفتہ بیختہ خوراک ۴ سے ۶ ماشہ

**حب بواسیر خونی**: رسونت ایک تولہ چار ماشہ کہربا چھ ماشہ۔ مازو سبز۔ سنگجراحت۔ گیرو۔ ہر ایک تولہ تولہ سب کو کوٹ چھان کر چنے کے برابر گولیاں بنائیں اور چار گولی تک علی الصبح یا سوتے وقت ہمراہ شربت انجبار استعمال کریں۔ سرخ مرچ اور گرم اشیاء سے پرہیز کریں۔
دس روز استعمال کرنے سے خونی بواسیر ختم ہو کر جڑ سے جاتی رہتی ہے

**پرانے بثورات**: گندھک آملہ سار۔ سنگجراحت۔ گیرو

ست گاؤ ہر ایک تین ماشہ باریک کر کے شربت نیلوفر بقدر ضرورت میں ملا کر چٹائیں اس کے ساتھ تخم خرفہ اور تخم بارتنگ تین تین ماشے کو تین چار چھٹانک پانی میں بھگو کر اس کو مل چھان کر شربت انجبار دو تولے ملا کر یا میٹھا کر کے پلائیں۔ غذا میں کیلا سیب۔ مالٹا۔ لسی۔ دہی استعمال کریں۔ روٹی سے پرہیز کریں یہ دوا حاملہ عورتوں کے لیے ہے جن کو دوران حمل منہ پکنا یا جلاب یا پیچش ہو جانا یا متلی اُبکائی سینے اور پیٹ کی جلن لاحق ہو جاتی ہے اس نسخہ کے استعمال سے بہت فائدہ ہوا اگر معالج کوئی اندرونی پوشیدہ بیماری دیکھے تو دایہ سے معائنہ کرا کے مناسب علاج کرنا چاہیئے۔

**حب مروارید:** شاہی مطب کا بینظیر نسخہ جس کے استعمال سے سوکھا ہوا لاغر اور کمزور بچہ بفضلہ دو تین ہفتہ میں طاقت ور ہو جاتا ہے۔ اگر تندرست کو استعمال کرایا جائے تو بیمار ہونے کا خدشہ نہیں رہتا بچہ کا بخار۔ پیاس۔ قے۔ دست اس سے بہت جلد رفع ہو جائیں گے۔ بدہضمی اور قبض کے لئے بھی مفید ہے نسخہ یہ ہے۔ مروارید ناسفتہ چار سرخ۔ زہر مہرہ خطائی۔ حجر الیہود۔ ناریل دریائی۔ پوست ہلیلہ زرد۔ مغز کنول گٹہ۔ طباشیر۔ دانہ الائچی خورد

زرور ہر ایک چار ماشہ ۔ کوٹ چھان کر عرق گلاب سہ آتشہ ایک پاؤ میں کھرل کریں اس سے اس میں قوت برقی آجاتی ہے جب تمام عرق جذب ہو جائے گولی مونگ کے برابر بنالیں ۔

خوراک ۔ ایک سالہ بچے کے لئے دو دو گولی صبح و شام ماں کے دودھ میں یا پانی میں گھس کر پلائیں اس سے دانت بھی آسانی سے نکل آتے ہیں اور عطاش (پیاس) کے لئے بے نظیر ہے مغز کنول گٹہ تین ماشہ پانی میں بھگو کر رکھیں پیاس کے وقت پلادیں ۔

## حکیم اللہ دتہ صاحب چاہ میراں

● برائے بندش حیض اگر سالہا سال سے بند ہو: سبز کاہی دو ماشہ مصبر دو ماشہ ۔ دارچینی چار ماشہ بندال ڈوڈہ تین عدد گڑ پرانا حسب ضرورت گولی دانہ ماش کے برابر بنائیں ۔ سوتے وقت تین گولی پانی کے ساتھ ۔

برائے اسقاط ہمہ اقسام: مغز تمر ہندی ۔ بیلگری ۔ صندل سرخ چاکسو ۔ مازو ۔ مائیں ۔ گیری ۔ باؤبڑنگ گولی ہمراہ شہد سازند دانہ ماش کے برابر ۔ چاکسو پانچ تولہ بقایا ایک ایک تولہ ۔

ایک گولی روزانہ دودھ کے ساتھ۔ حمل سے قبل تا ولادت
اولاد ہوکر مرجائے یا سرے سے نہ ہو سو فیصد مجرب خاندانی
**معین حمل:** غریبانہ۔ تیز پات۔ صدف۔ اندر جو شیر
جوکھار۔ لوٹا سجی مکھن گول چنے کے برابر بنادیں اگر مشک اور
مروارید کا اضافہ کردیں تو نسخہ امیرانہ ہوگا۔
**برائے ضیق النفس:** طوطیا ایک تولہ۔ بھکو ہر چار تولہ
جڑ آک تولہ۔ نمک لاہوری تولہ۔ پھٹکڑی سفید چار تولہ۔
پھول کیلا دو تولہ جلا کر راکھ بنائیں۔ خوراک رتی صبح و شام
**سرمہ:** جوکھار تین تولہ۔ پھٹکری مدبر تین تولہ۔ زنگار تانبہ ایک تولہ
تخم سرس سیاہ ڈھائی تولہ پیس کر مانند غبار کریں۔ اور استعمال کریں
**دق کے لئے:** گوندنی اچھٹانک۔ بھکھڑہ تازہ اپاؤ۔ پھکنڈہ
تازہ ایک ایک پاؤ نغدہ بنا کر گل حکمت کریں بارہ سیر کی آگ دیں
اکسیر ہے۔ خوراک دو رتی۔
**بواسیر ی سے:** تخم بکائن۔ تخم نیم۔ زہر مہرہ۔ کالی مرچ۔ مکھاں
مرداسنگ۔ گندھک آملہ سار ہموزن پیس کر گنوار گندل میں گوندھ
کر جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنائیں۔ خوراک ا گولی صبح ا گولی شام
ہمراہ آب تازہ اکیس یوم استعمال کریں۔

## حکیم نور محمد صاحب نزد سائیں دی کھوئی جڑانوالہ روڈ فیصل آباد

**اکسیر شنگرف برائے ضعف باہ:** ریوارڑی چار تولہ۔ زنجفر ایک تولہ دونوں کو اکیس یوم لگاتار کھرل کریں بہترین سفوف ہو جائے گا۔ خوراک دو رتی ہمراہ دودھ۔

**کشتہ قلعی:** قلعی ایک چھٹانک پوست ہلیلہ زرد ایک سیر سفوف چینھڑے لپیٹ کر ایک کوئلہ رکھ کر محفوظ الہوا آگ دیں قلعی ساری پھول جائے گی۔ خوراک رتی۔

**برائے موتیا بند:** تانبہ ایک چھٹانک برادہ کر کے ایک چھٹانک نمک ملا کر کھرل کریں پانی ڈال کر دھوئے جائیں دس پندرہ دفعہ دھوئیں کھرل کریں آب لیموں میں تقریباً نوے یوم کھرل کریں نیار ہے ایک صبح و شام لگائیں۔

## حکیم شمس الدین صاحب دواخانہ سلطانیہ

## دربار سلطان باہو رحمۃ اللہ سلطان باہو

**روغن برائے اورام کان:** روغن بید انجیر آٹھ تولہ۔

سپرٹ ریکٹیفائیڈ دو تولہ ملا کر شیشی میں محفوظ رکھیں۔ صبح و شام چار چار قطرے کان میں ڈالیں۔

**حب مقوی اعصاب:** گولڈ کلورائیڈ ٹیوب۔ فیرائی سلفاس بارہ گرین۔ سٹرکنیا چار گرین۔ بالائی دودھ دس تولہ پہلے بالائی کو آگ پر رکھ کر خشک کریں پھر بقایا ادویات ملا کر تین سو ساٹھ گولیاں بنائیں۔ خوراک اگولی صبح اگولی شام

# انتخاب المجربات

## حکیم عبدالرحمٰن صاحب، کوٹلہ مغلاں ڈیرہ غازیخان

### نسخہ دمہ

ایک عدد بڑی جنگلی خرگوش لے کر اس کے منہ کے اندر ایک عدد جائفل اور تین عدد لونگ سالم داخل کر کے اس کے منہ کو سی لیں اور ایک کوزہ گِل میں رکھ کر گِل حکمت کر کے دومن کی اس قدر تیز آگ دیں کہ جل کر سفید رنگ خاکستر ہو جائے۔ پیس کر رکھ لیں خوراک ایک سے دو رتی بوقت دَورہ حلوہ میں ملا کر تین خوراک بفضلِ تعالیٰ کافی ہیں۔

# حکیم مولوی محمد شفیع صاحب سہروردی

(۱) چھال کیکر اندرونی - زنجبیل - دنداسہ - ہر ایک ایک چھٹانک
تمباکو ایک پاؤ - ایک چوزہ جس نے ابھی اذان نہ دی ہو، ذبح کر
اس کا گوشت بنا کر اور یہ اس میں ملا کر چھ سیر پانی میں جوش دیں ج
خوب گل جائیں تو آگ سے اتار کر چھان کر اس میں ایک پاؤ قند سیاہ
ملا کر گولیاں بقدر نخود بنالیں ایک گولی بوقت دورہ دمہ اس سے
بذریعہ قے بلغم خارج ہوگی۔

(۲) کیس سرخ ایک تولہ دس تولہ مولی کے پانی میں کھرل کر
رکھ لیں خوراک ۱ رتی پہلے شکم پُر ہو کر کھچڑی، گھی ڈالی کھا لیں
اس کے بعد ایک رتی کی خوراک دیں جب قے کھل کر آجائے تو چوزہ
مرغ کا شوربہ پلائیں قے بند ہو گی۔

(۳) بوقت دورہ مرض سبز پتہ تمباکو ایک عدد کا پانی نکال
کر پلا دیں یا خشک تمباکو ایک تولہ پانی میں جوش دے کر پلا دیں فوراً فائدہ ہ

# حکیم محمد اجمل صاحب

## نسخہ قرحہ مجری بول

شورہ قلمی۔ ایک چھٹانک۔ مصطگی رومی۔ پانچ ماشے
پانچ عدد برگ نیم

## دوائے زحیر صادق

سنگجراحت۔ دس تولے۔ افیون تولہ
جدوار نو ماشہ۔ کافور تین ماشہ۔ سفوف خوراک رتی۔

## اطریفل برائے امراض چشم

حب النیل پاؤ۔ پوست ہلیلہ زرد، پوست بلیلہ، پوست آملہ
زیرہ سفید، مغز۔ پنبہ دانہ، کشنیز ایک ایک چھٹانک، کھانڈ دو چھٹانک
سفوف خوراک تولہ یا ڈیڑھ تولہ۔

## صداع

| | |
|---|---|
| سقمونیا | ایک تولہ |
| زنجبیل | 〃 |
| انگوزہ | چھ ماشے |
| کافور | ۴ ماشے |

فلفل سیاہ کے برابر گولی بنائیں

## معجون فولاد

نمک اندرانی - زبیب - دار فلفل ہر ایک چار تولے -
پوست ہلیلہ زرد، آٹھ تولے - سناور بارہ تولے - اصل السوس
سولہ تولے، پوست آملہ تین تولے - سفوف کردہ کشتہ فولاد
ایک تولہ - روغن بادام یا روغن نارجیل سے چرب کرکے شہد اور
مصری کے قوام میں معجون بنائیں -

حکیم غلام محی الدین، شیخوپورہ

## روغن اوجاع مجربہ

روغن سرسوں دس تولے - روغن تارپین ۵ تولے،
سپرٹ میتھیلیٹڈ ۵ تولے - کافور ۹ ماشے شیشی میں ملاکر نصف
گھنٹہ دھوپ میں رکھنے سے کافور حل ہوجائے گا - بوقت ضرورت
ماؤف مقام پر لگائیں -

حکیم غلام محمد صاحب قادری ساکن سکھر

## نسخہ برائے سوزاک

لوبان، روغن صندل۔ چھ چھ ماشہ۔ برگ قنب، ڈیڑھ ماشہ دانہ الائچی خورد تین ماشہ، ایک خوراک ہمراہ دودھ، اس کے بعد دو گھنٹے پانی نہ پئیں۔

## مصدقہ مشیر الاطبار

روغن داد۔ چنبل۔ قروح خبیثہ

ایسڈ کاربالک۔ چھ ماشہ۔ کافور تولہ، روغن تارپین دو تولے۔ پہلے کافور اور کاربالک ایسڈ کو دھوپ میں رکھیں، حل ہونے پر روغن تارپین ملا کر سنبھال رکھیں اور بوقت ضرورت استعمال کریں۔

## حب انگوزہ

پوست ہلیلہ زرد۔ پوست بلیلہ۔ پوست آملہ۔ فلفل سیاہ دار فلفل۔ زنجبیل۔ سوہاگہ خام۔ نوشادر۔ نمک سیاہ۔ ہالوں ہر ایک ایک تولہ کوٹ کر انگوزہ چھ ماشہ ملا لیں اور اس کے ہم وزن مغز آک تازہ ملا کر شیرہ گھیگوار میں کھرل کر کے حبوب بقدر نخود بنائیں۔

نسخہ آتشک

## رموز الاطبا مجرّبہ حکیم عبدالحق صاحب

ہلیلہ سیاہ دو تولے۔ مرتک ایک تولہ۔ کتھہ گلابی عمدہ ایک تولہ۔ طوطیا ہندی بریاں چھ ماشے۔ رسکپور تین ماشے آب لیموں سے ایک ہفتہ کھرل کریں اور حب نخودی بنائیں۔ ایک گولی صبح وشام دہی میں رکھ کر نگل جاویں۔ پہلے پوٹلی باندھ کر دہی کا پانی نکال ڈالیں۔

## حلوہ مبہی مجربہ حکیم امیر علی صاحب

مغز بادام، دس تولہ۔ شقاقل مصری، ۵ تولہ بہمن سفید، تین تولہ۔ دارچینی، ایک تولہ۔ زعفران چھ ماشے بدستور حلوہ سازند۔

## روغن بواسیر مجربہ حکیم مہر علی

لوبان۔ قرنفل۔ دارچینی۔ مالکنگنی۔ کباب چینی۔ حرمل مصطگی۔ رتن جوت ہر ایک تولہ تولہ، روغن کنجد سوا سیر،

بدستور روغن ساختہ، برمسہ ہائے دو مرتبہ مالش کردہ بخور برگِ بھنگ بدہند۔

## کھانسی ہر قسم

پُونگ یعنی مچھلی خورد اچھٹانک، کسی کوزہ میں ڈال کر اس کے اوپر دیسی کڑوا مسحوق تمباکو ایک چھٹانک ڈال کر اس کے اوپر ڈیڑھ تولے نوشادر رکھ کر اس پر چھٹانک تمباکو پھر چھٹانک پونگ ڈال کر منہ بند کر کے آتش دے کر جلالیں۔ خوراک :۔ دو رتی سے چار رتی صبح و شام

## ضماد بواسیر پڑالساعتہ برائے سوزش دیگر علامات

بارہ سنگھا تین تولے۔ کوتتوبرگ مدار نیچے اوپر دے کر سوختہ کرلیں۔ پھر بارہ سنگھا مذکور روغن تارا میرا میں ملا کر ضماد کریں۔

## فالج، لقوہ، اوجاع مفاصل

کچلہ مدبر، بیش مدبر، افیون خام، مرچ سفید دکنی۔ زنجبیل دارفلفل مساوی عرقِ بادیان تندوتیز میں سات مرتبہ کھرل کر کے حب نخودی بنائیں۔

خوراک :۔ ایک گولی۔

# اوجاع مفاصل، عرق النساء، وغیرہ

کڑد اچھٹانک ۔ مرچ سیاہ نیم چھٹانک ۔ حبوب کنار دشتی برلعاب صمغ عربی یا شہد

خوراک :۔ دو صبح ایک شام

# حکیم سید محمد باقر شاہ

## نسخہ وجع المفاصل

انگوزہ ۔ چوک ۔ بڑنگ کابلی ۔ زنجبیل ۔ اجوائن دیسی ۔گرہ لہسن نمک ۔ طعام ،ہموزن آب سنگترہ میں کھرل کر کے گولیاں بقدر رکنار دشتی بنائیں۔

خوراک :۔ ایک گولی ۔

## کشتہ تانبہ برائے اوجاع مفاصل

برادہ تانبہ ایک تولہ ۔ سم الفار ایک تولہ۔ لعاب گھیکوار میں کھرل کر کے آگ دیں پھر تولہ تولہ پارہ ملا کر دو آگ دیں ۔

## کشتہ طلا

برادہ طلا، ایک تولہ ۔ بہروزہ تر، ایک تولہ ضماد کر کے آگ چار پانچ سیر کی دیں ۔ دو تین آگ میں کشتہ ہو جائے گا ۔

## مقوی محرک

شنگرف ، ایک تولہ ۔ افیون چھ ماشے ۔ ورق طلا چار عدد جل نیم ، دو تولہ ۔ شنگرف اور افیون کھرل کریں پھر ورق اور جل نیم ملا کر نصف بوتل برانڈی نمبر اوّل میں کھرل کر کے رکھیں

خوراک :- ایک رتی

## شنگرف قائم النار

شنگرف دو تولہ ۔ اس پر گندھک آملہ سار تین تولے زیر و بالا دیکر بنجد سیاہ اور تخم حرمل آدھ آدھ سیر نیچے اوپر دیکر آگ پر چڑھادیں حتیٰ کہ سارا نوزہ راکھ ہو جائے پھر شنگرف تولہ ۔ افیون چھ ماشہ اس پر ضماد کر کے ایک پاؤ بھنگ خشک آدھ پاؤ میں گھوٹ کر نیچے اوپر رکھ کر آگ دس سیر کی دیں ۔

# مجرب حکیم حاجی محمد عبد اللہ صاحب

## مقوی ممسک

سلاجیت ایک تولہ۔ کشتہ فولاد ایک تولہ۔ اذاراقی مدبر، تولہ شنگرف، سنڈھ تین ماشہ۔ افیون مصفی تین ماشہ۔ درشیر برگر حب نخودی۔ احب بوقت شب۔

## چندر پربھاوٹی مجربہ حکیم محمد جان صاحب

سلاجیت مصفی ۵ تولے۔ مقل ارزق چار تولے کشتہ فولاد ایک تولہ، لال پتر ۶ ماشے۔ دارچینی چھ ماشے طباشیر چھ ماشے۔ دانہ الائچی خورد، چھ ماشے۔ مصری دو تولے ترید چار ماشے۔ پیپلا مول ڈیڑھ ماشہ۔ کشنیز۔ ڈیڑھ ماشہ بادٓ برڑنگ، گج پیپل ڈیڑھ، ڈیڑھ ماشہ۔ کشتہ سونا مکھی ڈیڑھ ماشہ۔ کچور ڈیڑھ ماشہ۔ ورنچ ڈیڑھ ماشہ۔ سعد کوفی۔ سداب، گلو۔ اتیس۔ جوکھار۔ سجی کھار۔ نمک سیندھا۔ نمک سوچل۔ نمک ہندی ہر ایک ڈیڑھ ڈیڑھ ماشہ۔ سفوف کرکے گھی ملا کر کوٹتے رہیں۔ یہاں تک کہ گولیاں بننے کے قابل ہو جائے۔

# مصدقہ طبی فارماکوپیا- عرق عظم الطحال

میگنیشیم سلفاس، پندرہ تولے۔ کسیس سبز تین ماشے فیرائی ایٹ کوئین سائٹراس چھ ماشہ۔ تیزاب شورہ تولہ پہلی تین دواؤں کو کھرل کر کے بوتل آدھی پانی کی بھر کر خوب ملائیں اور پڑا رہنے دیں دوسرے دن اس کا پانی ملا کر پوری بوتل کر لیں اور سب کی چودہ خوراک بنائیں۔

## دوائے ڈپٹی صاحب نسخہ لقمان برائے جریان

پارہ تولہ۔ بیٹھا تیلیہ تولہ۔ قلعی چار تولے۔ فلفل ۸ تولے۔ انتہائی باریک سفوف تیار کریں اور ۴ چاول تا ۲ رتی دیں۔

## دوائے جریان

سیماب تولہ۔ پوست پندق ۵ تولے اس قدر سحق کریں کہ سیماب بے نور ہو جائے۔

خوراک:- ۴ چاول سے ایک رتی۔

## طلا

کافور۔ زعفران۔ سیماب۔ اس قدر کھرل کریں کہ سیماب

بے نور ہو جائے۔

## امیر محمد خان نسخہ مبہی

سم الفار سفید تولہ ۔ سم الفار زرد تولہ ۔ میٹھا تیلیہ تولہ شنگرف تولہ۔ افیون تولہ ۔ فلفل سیاہ ۵ تولے ۔ زردی بیضہ مرغ آٹھ عدد ۔ گولی دانہ مسور بنائیں ۔

## حکیم عبدالرحیم صاحب

### مقوی ممسک

| | | | |
|---|---|---|---|
| جند بیدستر | تین ماشہ | سٹرکنیا | ۱ گرین |
| عقرقرحا | ″ | مارفیا | دو گرین |
| مشک | ″ | یوہمبین | ۴ رتی |
| مروارید | سوا ماشہ | مغز کنجشک نر | دو عدد |
| عنبر | ″ | (بریاں بہ روغن زرد) | |
| ورق نقرہ | ″ | مغز مرغ نر بریاں | دو عدد |
| پل فاسفورس | تین ماشہ | خصیہ کنجشک نر بریاں | دو عدد |
| ورق طلا | ۱ ماشہ | خصیہ مرغ نر بریاں | دو عدد |

سب کو ملا کر حب بقدر دانہ مونگ صبح و شام بعد غذا
نوٹ : مارفیا کا بدل افیون دو چند

## نسخہ روح جیون

سم الفار ۔ شنگرف ۔ رتن جوت تولہ تولہ ۔ بیخ اونٹ کٹارا دو تولہ ۔ در پنج سیر شیر ضامن دادہ مسکہ ساختہ ۔
خوراک : ۵ بوند

## سفوف بواسیر

تخم نیم ۔ ا چھٹانک ۔ پوست بندق اچھٹانک
ہلیلہ سیاہ ڈیڑھ چھٹانک ۔
خوراک : دو سے تین ماشہ ۔

## نسخہ برائے آتشک : مجربہ حکیم علی نواز سندھی

| | | | |
|---|---|---|---|
| رس کپور | سوا تولہ | مردہ سنگ | سوا تولہ |
| گندھک آملہ سار | " | قرنفل | " |
| شنگرف | " | فلفل سیاہ | " |
| مالکنگنی | تین تولہ | | |

ترکیب : اول رسکپور ۔ گندھک ۔ یا مبالغہ سحق کردہ بعد میں

مردہ سنگ و شنگرف آمیختہ صلایہ کردہ بعدش قرنفل و فلفل سیاہ و مالکنگنی سائیدہ آمیختہ بدُن آب حبوب فلفل سازند۔

خوراک :۔ ایک حب صبح و شام غذا دو دلوں وقت نان و مسکہ اوّلاً یا بعد اختتام دو ہفتہ تنقیہ نمائید۔

## مقوی ممسک مستری اللہ بخش

پارہ تولہ۔ بچھناک چھ ماشے۔ فلفل سفید دو تولے۔

پارہ و بچھناک را جدا جدا پوٹلی بستہ دریک سیر شیر مدبر کردہ ہر سہ ادویات۔ ۲۱ یوم سحق کردہ

خوراک : ۱ تا ۶

## ملذذ مصلب

دانہ الائچی کلاں ایک جز۔ سندھور دو جز۔

روغن چربی سانڈہ مساوی ہر دو عطر گلاب بقدرِ ضرورت

## نسخہ سوزاک مجوزہ حکیم یوسف ایڈیٹر نیرنگِ خیال

جوکھار، کتھہ سرخ، مغز کشنیز، مغز تخم تمر ہندی، طوطیا

بریاں ۔ پھٹکری بریاں ، تولہ تولہ ، قلمی شورہ دو تولہ ، شکر سرخ پانچ تولہ سفوف۔ خوراک ایک تولہ ہمراہ روغن مرکب ۔ روغن مرکب یہ ہیں ۔ روغن صندل ۔ روغن بہروزہ ۔ روغن بلسان روغن کباب چینی ۔

حبوب سوزاک کہنہ ۔ خرمہرہ زرد سوختہ ۶ ماشے ، ہلیلہ سیاہ ۔ پوست ہلیلہ زرد ، طوطیا بریاں چھ چھ ماشے ۔ ایک ہفتہ آب لیموں میں کھرل کر کے حب نخودی بنائیں

خوراک : دو گولی صبح و شام ۔

## دوائے قرحہ سوزاک

کشتہ حجرالیہود ۔ کشتہ سنگجراحت ۔ چھ چھ ماشے کا کنج ۔ زیرہ سفید ۔ تخم کاسنی ۔ تخم خیار ۔ رال سفید سرمہ سفید ۔ سنگ سرماہی ۔ قلمی شورہ مدبر ۔ پھٹکڑی بریاں گل ارمنی ۔ کشتہ قلعی ۔ زہر مہرہ ۔ ہر ایک سات سات ماشہ ۔ کشتہ گاؤدنتی ڈھائی ماشے ۔ گندہ بہروزہ پختہ دو تولے ۔ روغن صندل دو تولے ۔ روغن کباب چینی چھ چھ ماشے ۔

جملہ اشیا کوٹ کر دو تولے عرق گلاب میں کھرل کریں آخر میں روغنیات ملا کر حبوب نخودیا کناری بنائیں ۔

خوراک: ایک سے دو ماشہ۔ شام ہمراہ پانی یا دودھ بکری آب آمیز اگر اس کے بعد کچھ کسر رہ جائے تو بعد میں حب خر مہرہ والی استعمال کر دیں۔

## زرود سوزاک

کتھ تین ماشے۔ طوطیا خام ایک ماشہ۔ دونوں مانند سرمہ کر کے آب برگ حنا میں حل کریں اور ایک تولہ لعاب اسپغول کا اضافہ کر کے کام میں لا دیں۔ ایک تولہ پانی بنائیں۔ پچکاری روزانہ تین مرتبہ کریں۔

## زرود دیگر

پوست ہلیلہ۔ پوست بلیلہ۔ پوست آملہ تین تین تولے کوٹ کر دو سیر پانی میں اس قدر جوش دیں کہ تین پاؤ رہ جائے پھر اس میں نصف ٹنک سلور نائٹریٹ ملا کر روزانہ تین دفعہ پچکاری کریں۔ آب تر پھلہ کو بھگو کر جوش دیں۔ سیاہ صاف شدہ بوتل میں جوش نہ رکھیں۔

## مجربات زبدۃ الحکما حکیم نور احمد

ستوں مجیٹھ۔ پودینہ جنگلی۔ قرنفل۔ ہلیلہ سیاہ۔ سعد کوفی

پھٹکڑی ہر ایک ڈھائی ڈھائی تولے ۔ سوڈیم کارب ساڑھے تین تولے

## حبِ ذوبان ۔ ادرار حیض کے لیے

سجی ۔ نوشادر ۔ نمک سیاہ ۔ ایلوا ۔ ہندال ۔ ہر ایک ہم وزن ۔

خوراک :۔ ایک سے دو ماشہ ۔

## معجون مغلظ

اسارون ، قرنفل ، دارچینی ۔ سعد کوفی ۔ قسط تلخ موصلی سیاہ ۔ سناور ہر ایک تولہ ۔ تخم اٹنگن ۔ تخم سرس ہلیلہ سیاہ ۔ ہر ایک ڈھائی تولہ ۔ نبات سہ چند ۔

خوراک :۔ چھ ماشہ تا تولہ ۔

## حب انگوزہ ۔ برائے نفخ المعدہ ۔ اپھارہ ۔ ہاضم

گوند سہنجنہ ۔ حلبہ ۔ تخم نیم ۔ زیرہ سیاہ ۔ قرنفل ۔ نمک سیاہ ۔ زنجبیل ۔ پوست ۔ ہلیلہ زرد ۔ انگوزہ ۔ ہر ایک ہم وزن گولی بقدر نخود تیار کریں ۔

خوراک :۔ ایک گولی صبح دوپہر ۔ شام

## سفوف جرب

پوست ہلیلہ زرد ۔ پوست بلیلہ ۔ ہلیلہ سیاہ ۔ آملہ
ہر ایک تولہ تولہ ۔ تخم نیم چار تولہ ۔ برگ سنا ۔ دو تولے
سفوف تیار کریں
خوراک :۔ تین سے چھ ماشہ

## ملیریا بخار اتارنے والی دوا

نمک لاہوری دو ماشہ سفوفاً ایک خوراک ۔ ہمراہ آب یا
شربت مناسب ۔

## اکسیر درد گردہ

بھانتل عرف جنگلی گوبھی کا نمک بنا کر محفوظ رکھیں ۔
خوراک :۔ ایک رتی ہمراہ آب سادہ

## اکسیر ملیریا

ایک چھٹانک پھٹکڑی مسفوف لے کر کڑاھی میں ڈالیں جب وہ
پگھل کر پانی ہو جائے اور اِدھر اُدھر پھیل جائے تو اس پر ہڑتال
ورقیہ ڈھائی تولہ رکھ دیں اور اس پر اور پھٹکڑی ڈال دیں ۔ اسی

طرح آدھ سیر پھٹکڑی ختم کردیں ۔ جب پھٹکڑی ختم ہو جائے تو
جلتی ہوئی لکڑی اوپر رکھ دیں نیچے آگ تیز کردیں ۔ پگھلی ہوئی سرخ
رنگ کی ہڑتال کو چھری سے علیحدہ کرلیں ۔
خوراک :- ایک برنج

## قائم مقام سنکونا

رسونت مصفیٰ دو تولہ ۔ شیر عشر ایک تولہ ملاکر خوب کوٹیں کہ یکجان
ہو جائے ۔ پیس کر رکھیں ۔ سفوفاً ۔ حبوباً ۔ مطبوخاً ہر طرح سے استعمال
کر سکتے ہیں

## دوائے ملیریا

کشتہ گاؤدنتی ایک چھٹانک میں سم الفار چار رتی ملاکر خوب کھرل
کریں اور سکرین بقدر ضرورت ملاکر محفوظ رکھیں
خوراک : دو سے چار رتی دن میں تین مرتبہ قبل نوبت

## برائے سعال

برگ عشر ۱۰۰ عدد ۔ گودہ گھیکوار ایک سیر ۔ نمک سیاہ ایک
چھٹانک خاکستر کردہ
خوراک :- ایک سے دو رتی

## مرہم برائے پھوڑا پھنسی

بہردزہ خشک ایک چھٹانک ایک دو مرتبہ پانی ڈال کر دھوئیں تاکہ سیاہی دور ہو جائے پھر اس میں ایک تولہ تیل مٹی کا ملاکر کھرل کریں نرم ہو جائے گا پھر ایک ایک تولہ سندھور، مرداسنگ باریک شدہ ملاکر رکھیں۔ یہ مرہم جم جائے گا جو انگاروں پر پگھل جائے گا۔ کپڑا پر لگاکر لگا دیں۔

## حبوب ریاح۔ اوجاع مفاصل

حب الملوک مدبر تولہ۔ زنجبیل برگ سنا۔ انیسوں۔ پوست ہلیلہ زرد۔ ست لیموں تولہ تولہ۔ گل سرخ چھ ماشے۔ حب کناری

خوراک: بوقت عشا۔

## تریاق حمی

لوبان کوڑیہ چار تولے۔ کشتہ۔ سنکھ۔ کشتہ گاؤدنتی۔ کشتہ ابرک ہر ایک چار چار ماشے پیس کر سفوف بنالیں۔ چڑھے بخار میں بقدر دو دو ماشے دن میں تین مرتبہ ہمراہ عرق بید مشک انشاءاللہ اسی دن بخار اتر جائے گا۔

# تجربات العقاقیر

اجلاس مجلس تحقیقات طبیہ ۵۸-۱۱-۱۷ صدارت شفاءالملک حکیم محمد حسن قرشی صاحب مرحوم، حکیم نور احمد صاحب سیکرٹری مجلس تحقیقات نے جنگلی کیوڑہ کی شاخیں لاکر پیش کیں اور اپنے تجربات بیان کیے۔

کیوڑہ پنجاب میں دو قسم کا ہوتا ہے باغہائے مثل لارنس گارڈن وغیرہ میں ایک قسم دیکھی ہے جس کی شاخہائے پر سبزی کے ساتھ سفید دھاریں نمودار ہوتی ہیں تجربات مندرجہ ذیل ہیں۔

(۱) کیوڑہ کا پانی نکال کر ہم وزن روغن کنجد میں نرم آتش جلائیں جب پانی اڑ کر صرف روغن باقی رہ جائے آگ سے اتار کر شیشی میں ڈال کر رکھ لیں۔ یہ روغن داد چنبل اور چھاجن پر لگانے سے بڑا مفید ہوتا ہے۔ خارش کو بھی دور کرتا ہے۔

(۲) اگر اس کا پانی سادہ نکال کر خارش پر استعمال کرایا جائے تو بہت جلد فائدہ ہوتا ہے۔ پانی لگاتے وقت کچھ خراش ہوتی ہے جو خودبخود رفع ہو جاتی ہے۔ ایک تولہ نقرہ کا پترہ بناکر اس کے پانی میں پندرہ بجھاؤ

دیگر اس کے ایک پاؤ نغدہ میں پترہ رکھ کر آگ دیں تو عمدہ کشتہ ہوتا ہے

ادر پارہ تومش بھی ہوتا ہے۔

(۳) حکیم عطاحسین مینی نے چاندی کے کشتہ کے متعلق اپنا تجربہ شدہ نسخہ بیان کیا ہر چہار اجوائن کے ایک پاؤ نغدہ میں تولہ چاندی کا پترہ رکھ کر دس سیر لکڑی کی آگ دیں کشتہ تیار ہو جائے گا جو جریان۔ احتلام کو فائدہ کرتا ہے۔

اجلاس منعقدہ مورخہ ۱۶ر جنوری ۱۹۵۹ء زیر صدارت حکیم مولانا غلام محمد ترنم۔

حکیم نور احمد صاحب نے شاخ گھیکوار لاکر پیش کی اور اپنے تجربات بیان کئے

(۱) گھیکوار گودا پاؤ میں نوشادر ایک چھٹانک ملاکر رکھیں جو کہ برائے امراض طحال جگر خوراک ایک سے چھ ماشے۔

(۲) ا پاؤ گھیکوار گودہ میں نمک سیاہ ایک چھٹانک ملا کر رکھ لیں۔ برائے نفخ و صلابت معدہ خوراک ا سے چھ ماشے۔

(۳) ایک پاؤ گودہ گھیکوار پانی نکال کر ہی سیاہ۔ ملاکر رکھیں بلغمی کھانسی اور دمہ کو فائدہ ہے خوراک ا سے چھ ماشہ

(۴) ا پاؤ پانی گودہ گھیکوار میں ا چھٹانک سوہاگہ ملاکر رکھیں کھانسی و رسولی ہائے شکم بغیر اپریشن خوراک متذکرہ بالا۔

تجربات حکیم محمد انور اعجاز سلامت پورہ

شنگرف ایک قطعہ دو تین تولے کا لے کر آدھ پاؤ برگ مدار کا نغدہ بنا کر شنگرف ڈلی اس میں ملفوف کرلیں اور پانچ سیر گودہ گھیکوار میں اس کو لٹکا کر آتش درچوبی میں جلا دیں۔ دو تین یوم تک آگ جلائیں جب دیکھیں کہ شنگرف موم ہو کر سوئی

اس کے آر پار ہو جائے تو آگ سے اتار لیں۔ خوراک چار برنج سے دو رتی تک برائے اوجاع مفاصل و ضعف اعصاب۔

تجربات مرید محمد اجمل:۔ ۱ تولہ ڈلی شنگرف لے کر اس پر ساٹ تولہ آٹی سوت لپیٹ کر کوئلہ آتش اوپر رکھ کر یا مٹی کا تیل ڈال کر آگ محفوظ الہوا دیں سوت جلنے پر کشتہ شنگرف قائم النار بہ رنگ آسمان ہو گا

## تجربات حکیم ملک خادم حسین صاحب بی ایس سی باٹا پور

اکسیر درد گردہ: بندق ہندی یعنی ریٹھا کا مغز پتہ دور کردہ اور پوست ریٹھہ کوٹ کر اس کی پانچ گولیاں بنائیں ایک گولی فوری فائدہ کرے گی اگر پانچ دن کھلا دیں تو مستقل فائدہ کرے گی۔

## تجربات حکیم عطا حسین یمنی صاحب

۱۔ متذکرہ بالا گولی گھی کے ساتھ دی جائے۔

۲۔ عقرب ایک عدد قند سیاہ دو چند کو ملا کر حب بقدر نخود بنائیں اسے وجع الکلیہ حصاتی والی میں استعمال کرائیں اکسیر ہے۔

## تجربہ حکیم مولوی انوار الحق:

درد گردہ میں روغن زرد گرم پانی میں ملا کر پلانا بالخاصہ مفید ہے۔

## تجربہ حکیم محمد شریف صاحب:

ہڑتال ورقیہ تولہ کو ایک عدد گھیکوار کی قاش میں چیر کر ڈلی درمیان میں رکھ کر پانچ سیر گھیکوار کو ایک کھردرے کپڑے میں ڈال کر بہ تہہ میں اس طرح رکھ دیں اور کپڑے کی گٹھڑی بنا لیں اور گھڑے میں پانچ سیر اوپلے بچھا کر گٹھڑی رکھ کر اوپر

پانچ سیرا وپلے چن دیں اور جائے محفوظ الہوا میں آگ دیں کشتہ برنگ سفید برآمد ہوگا خوراک ۱ برنج ہر قسم کے بخار کے لئے مفید ہے۔

# تجربات الاطبا (عقاقیر) کنگھی بوٹی

اجلاس مجلس تحقیقات اطباء مورخہ ۱۴ر جنوری ۱۹۵۸ء زیر صدارت
جناب حکیم محمد حسن قرشی مرحوم

سیکرٹری مجلس ادارہ تحقیقات طبیہ حکیم نور احمد صاحب نے کنگھی بوٹی کے پھل اور پتے لاکر پیش کئے اور اپنے تجربات بیان کئے۔ اس کا نام کنگھی بھٹہ بوٹی۔ گنگیرن اور گیاہ شانہ ہیں۔

۱۔ اس کے بیج خشک شدہ تین ماشہ صبح دودھ کے ساتھ تین ہفتہ تک استعمال کرنے سے جریان۔ سرعت انزال کو خاطر خواہ فائدہ ہوتا ہے۔ سیلان الرحم کو بھی نافع ہے۔

۲۔ اس کے پتے بقدر ڈھائی تولہ فلفل گرد دو عدد رگڑ کر شیرہ حاصل کر کے ایک دو ہفتہ پلانے سے سگ گزیدہ کو فائدہ ہو جاتا ہے۔ سم الفار خوردہ کے سمی اثرات بھی اس طرح پلانے سے ہفتہ عشرہ میں دور ہو جاتے ہیں۔

۳۔ چاندی کا پترہ باریک کر کے کنگھی کے آدھ سیر نغدہ میں رکھ کر بیس سیر کی آگ دیں تو دو آنچوں میں کشتہ ہو جاتا ہے جو جریان۔ سرعت انزال۔ سیلان الرحم ضعف

قلب اور ضعف جگر میں بفضلہ مفید ہے خوراک ایک رتی۔

۴۔ حکیم عبدالوہاب عمر صاحب نے اپنے تجربات بیان کئے۔ کنگھی کے برگ دو تولہ مرچ سیاہ دو عدد رگڑ کر پلانے سے ایک ہفتہ میں بواسیر دموی کو فائدہ ہوتا ہے۔

اجلاس مجلس تحقیقات اطبا مورخہ ۲۹ ستمبر ۱۹۵۸ء زیر صدارت حکیم محمد حسن قریشی صاحب مرحوم۔

حکیم نور احمد صاحب نے کریلہ کے متعلق اپنے تجربات پیش کئے کریلہ جو کہ عام طور پر بازار میں سبزی والوں کے ہاں بکتا ہے۔ اس کو لے کر کچل کر یا اس کے بالائی چھلکے کو جو کہ عام طور پر چھیل کر پھینک دیا جاتا ہے کو لے کر نچوڑ کر پانی نکال لیں یہ پانی آدھ چھٹانک سے دو چھٹانک تک حسب طاقت نوجوانوں میں اور تین ماشہ سے ایک تولہ بارہ سال کے بچوں میں استعمال کرانے سے ایک بے ضرر ملین اور مسہل کا کام دیتا ہے عرصہ تیس سال سے بفضلہ ہزاروں مریضان ورم معدہ۔ حرارت معدہ۔ عظم الطحال۔ ورم الکبد۔ سوء مزاج کبد۔ سوٗالقنیہ۔ استسقاء ہر سہ اقسام میں مناسب بدرقات کے ساتھ شاندار نتائج حاصل ہوئے۔ سمن مفرط۔ ورم الامعاء۔ نفخ الامعاء میں بھی اچھا کام کرتا ہے۔ امراض معدہ میں ایک دو ٹماٹر کا پانی۔ ورم الکبد و امعاء و طحال میں آب مکو تازہ آدھ سے ایک چھٹانک تک اضافہ کیا جاتا ہے۔

(۲) کثرت بول اور ذیابیطس والے ایسے مریضان جن میں جگر ماؤف ہوتا ہے اس کے استعمال کے بعد نمایاں اثر ہوتا ہے۔ خارش کے مریض جو سالہا سال سے تکلیف میں مبتلا ہوں ان کو صبح آب کریلا ایا ڈیلانے اور شام کو جرلی چھ ماشہ

استعمال کرانے سے خاطر خواہ فائدہ ہوتا ہے۔

جربی کا نسخہ:

پوست ہلیلہ زرد۔ پوست بلیلہ۔ آملہ۔ گندھک ڈنڈا ہر چہار مساوی الوزن

۴- ایگزیما۔ یعنی چھاجن خواہ بدن کے کسی حصہ میں ہو بچوں کے بدن پر سفید منہ والی ریم دار پھنسیاں اور معمولی جرب کے مریضوں کو کریلہ سالم ایک پاؤ آدھ سیر لے کر روغن سرشف میں ملا کر نرم آگ پر جلائیں اور اس میں گندھک ڈنڈا ایک تولہ اور کمیلہ ایک تولہ ملا کر آگ سے اتار کر گھوٹیں اور مرہم بنالیں اور استعمال کریں انشاء اللہ ساٹھ ستر فیصد مریضان صحت یاب ہو جائیں گے۔ کمیلہ اور گندھک آگ سے اتار کر گرم گرم جلے ہوئے تیل اور کریلوں میں ملائیں آگ اوپر تک نہ جلا دیں۔

(۵) کریلہ کا چھلکا ایک چھٹانک لے کر جس میں سے بیج نکال دیے ہوں ایک چھٹانک گھی میں ہلکی آنچ پر پکائیں۔ جب چھلکا سرخ ہو جائے تو چھلکا نکال کر روغن چھان لیں۔ مریضان بواسیر مسے ورم اور ٹیس بند ہو جاتی ہیں۔

---

ادارہ مجلس تحقیقات اطبا منعقدہ مورخہ ۸ رنومبر ۱۹۵۸ء

صدارت۔ حکیم محمد حسن قریشی صاحب نے کی۔

حکیم نور احمد صاحب نے درخت گز کی شاخیں پیش کیں اس درخت کے دو تین نام ہیں (۱) فراش۔ پلچھی۔ بھرواہاں کھوں۔ فروا ہاں۔ اکانہ

تجربات :۔ اس درخت کی شاخیں لے کر بیدہ کریں اور روغن کنجد میں جلا کر ماشری کے مریضوں کے لئے مفید ہے۔ ورم جگر پر لگانے سے ورم دور ہوتا ہے پھوڑے پھنسیاں جلدی امراض کے لئے مفید اثرات کا حامل ہے۔

## تجربات حکیم انوار اعجاز چشتی :

بچوں کی سفید منہ والی پھنسیوں کے لئے میرا تجربہ ہے۔ اس درخت کے تنے سے تیار ایک پیالہ ہمارے گھر موجود ہے۔ ہمارے خاندان میں کافی دیر سے اس پیالے میں مشروبات ڈال کر کھانے کو مریضان کو دینے کا رواج ہے۔

## تجربات حکیم عبداللطیف خاں صاحب شادئی مرحوم :

مطب شریفی میں امراض طحال و کبد کے مریضان کو جوشاندہ خالی شکم برگ فرواہاں دو تولے پلانے سے کامیاب علاج ہے حکیم صاحب نے مزید روشنی ڈالتے ہوئے فرمایا کہ ہمارے وطن ضلع ہوشیار پور میں اس درخت کے پوست کو جلا کر آگ سے جلے ہوئے مقامات پر ذرور کیا کرتے تھے۔ اور حرق النار کے اندمال کے لئے اس کی شہرت ہے۔ حکیم انور اعجاز صاحب نے اس کی تائید کی کہ انسان وحیوانات دونوں ہی کے لئے مفید ہے۔

## تجربات حکیم شاہ دین صاحب طبیب العین مرحوم

نسخہ برائے سیلان الرحم :۔ حکیم شاہ دین صاحب نے فرمایا کہ اس

درخت کے پتے دو تولے رات پانی میں بھگو کر صبح پینے سے سیلان الرحم
کو چند دنوں میں فائدہ ہوتا ہے۔

---

اجلاس مجلس ادارہ تحقیقات منعقدہ ۱۲ دسمبر ۱۹۵۸ء جس کی صدارت
حکیم محمد حسن قریشی مرحوم نے کی تھی۔

حکیم نور احمد صاحب نے چرچٹہ کا پودا لا کر پیش کیا۔

**تجربات**

اس کے پانچ عدد پتے لے کر جوشاندہ بنا کر پینے سے ایسی
بلغمی کھانسی جس میں بلغم بمشکل خارج ہوتا ہو اور کالی کھانسی کو
فائدہ ہوتا ہے۔ سالم پودہ کی راکھ بنا کر شہد ملا کر چٹانے سے بھی یہی فائدہ
ہوتا ہے۔

## حکیم اللہ بخش شاعر کے تجربات :

پھٹکنڈہ اور کیلہ کی راکھ ملا کر چٹانے سے کالی کھانسی کو فائدہ مند ہے۔

## حکیم عبداللطیف خاں شادائی :

حکیم صاحب نے عسر الولادت کے لئے اپنا مجرب نسخہ فرمایا۔
دواء المسک جواہر والی چار تولہ ہمراہ دودھ دی جائے۔ اگر ایک گھنٹہ تک
ولادت نہ ہو تو دوسری خوراک ایک تولہ دی جائے اس سے وضع حمل میں
آسانی ہو کر دل پر اثر نہ ہوگا۔

---

اجلاس منعقدہ ۱۹ دسمبر ۱۹۵۸ء جس کی صدر حکیم سعید احمد پھلواری نے کی

حکیم نور احمد صاحب نے پھل ورخت سرس لاکر پیش کیا۔

## تجربات

برائے سیلان۔ جریان۔ سرعت: سفوف تخم چرچٹہ ایک ماشہ کشتہ صدف صادق ایک رتی ایسی ایک خوراک صبح کے وقت دودھ کے ساتھ ایک ہفتہ استعمال کرنے سے مذکرہ بالا امراض کو فائدہ ہوتا ہے۔

**قبض**:۔ اس کے بیجوں کا سفوف تین ماشے سوتے وقت دودھ کے ساتھ پھانکنے سے بآسانی فراغت ہوتی ہے۔ مسوں کی خارش دور ہوکر بواسیر کا خون بند ہوجاتا ہے۔

**نسوار**:۔ باریک سفوف رتی ناک میں نفوخ کیا جائے تو چھینکیں آکر رطوبت خارج ہوتی ہے اور صداع اور شقیقہ دونوں کو یکساں فائدہ ہوتا ہے

## تجربات حکیم فقیر محمدؐ صاحب جلو موڑ

پھٹکڑی سفید تولہ۔ نوشادر تولہ۔ سوہاگہ تولہ۔ شورہ قلمی تولہ۔ نمک سفید تولہ سرس کی نرم کونپل کے ایک سیر پانی میں محلول بنالیں۔ سات آٹھ روز بعد زلال لیں۔ ایک تولہ زلال پانچ تولہ عرق گلاب ملاکر آنکھوں کے امراض میں استعمال کریں۔

## تجربات حکیم عبدالرشید صاحب

بواسیر خونی کے لئے:۔ پوست بندق دو تولہ۔ نمک تلسی بوٹی ۱ ماشہ۔ نمک ککروندہ تین تولہ

آب کرنجوہ میں حب بقدر نخود تیار کریں خوراک ایک گولی صبح و شام استعمال کریں بواسیر کا خون بند ہو جاتا ہے۔

دیگر بواسیر کے مستوں کے لیئے:۔ مغز بندق ۵ تولے، نوشادر ایک ماشہ۔ طوطیا رتی ملا کر حب بقدر کوکن بیر بنائیں گولی پانی میں رگڑ کر بواسیر کے مسّوں پر لگائیں ہفتہ میں مسّے مرجھا جائیں گے۔

## تجربات حکیم مولوی نور الحق۔

• سرمہ مستعملہ حضرت مولانا عبید اللہ سندھی:۔ شیشہ نمک چھ ماشہ۔ سمندر جھاگ تولہ پیس کر رکھ لیں۔ آب سرس میں ملا کر سلائی آنکھ میں لگائیں دھند جالا۔ پانی کے لئے مجرب۔ حضرت مولانا عبید اللہ صاحب سندھی استعمال فرماتے تھے۔

---

اجلاس مجلس ادارہ تحقیقات مورخہ ۵ر دسمبر ۱۹۵۸ء

صدارت: شفاء الملک حکیم محمد حسن قرشی صاحب

حکیم نور احمد صاحب نے بسکھپرہ یعنی اٹ سٹ سرخ گل لاکر پیش کی اور اپنے تجربات بیان کئے۔

ا۔ اِٹ سِٹ کے تازہ پتوں کا پانی آدھ چھٹانک سے دو چھٹانک تک صبح کے وقت پلانے سے ورم جگر اور سوء القنیہ کا مادہ بذریعہ پیشاب خارج ہو جاتا ہے۔ استسقاء زقی اور سوء مزاج کلیہ میں خون سے مائیت جدا نہیں ہوتی اور چہرہ اور پاؤں متورم ہو جاتے ہیں۔ بسکھپرہ کا پانی اسی طرح بالخصوص

اس کی جڑ بقدر ایک چھٹانک اور برگ مکو سبز دو چھٹانک کچل کر پانی نکال کر پلانے سے دو تین ہفتہ میں بفضلہ پیشاب بکثرت خارج ہو کر صحت ہو جاتی ہے حمیات مادہ میں جب سودا بخرات سے ہذیانی کیفیت پیدا ہو جاتی ہے تو اِٹ سِٹ کے پتے دو تولہ فلفل گرد دو عدد رگڑ کر اس کا پانی پلانے سے دماغی عوارضات رفع ہو جاتے ہیں۔

اِٹ سِٹ کے پتے دو تولے فلفل گرد دو عدد رگڑ کر اس کا شیرہ نکال کر اگر قلت الطمث والی مریضہ کو ایام سے دو تین روز پیشتر شروع کر کے ایام حیض میں بھی پلاتے رہیں، تو انشاءاللہ استفراغ خاطر خواہ ہو گا۔

## تجربات حکیم میاں محمد شفیع۔

اسکی جڑ کا حمول اگر دو تین روز بطور قرزجہ کیا جائے تو اسقاط حمل ہو جاتا ہے

## تجربہ حکیم فیض محمد ہاشمی جلو موڑ

کشتہ تانبہ برائے ضیق النفس برنگ سفید:۔ سم الفار اور ہڑتال ورقیہ ایک ایک ماشہ پیس کر آب لیموں میں حل کر کے رکھ لیں۔ اور اس میں قطعہ تانبہ بقدر ایک تولہ کو گیارہ بجھاؤ دیں اور نغدہ لسکھپرہ ایک چھٹانک میں رکھ کر ۲۵ سیر کی آگ دیں برنگ سفید کشتہ ہو گا خوراک ایک برنج برائے ضیق النفس اوجاع مفاصل۔

کشتہ طوطیا برائے ذیابیطس۔ امراض جلد:۔ دس تولہ پوست بیضہ مرغ

لے کر آب لیموں میں اس قدر کھرل کریں کہ ذرات کی چمک باقی نہ رہے۔ ایک تولہ طوطیا اس نغدہ میں رکھ کر تین کپڑ د تی کر کے آتش کھلی ہوا میں۔ پندرہ سیر کی آگ دیں۔ طوطیا کشتہ ہوگا جو کہ زنگار نہیں دے گا خوراک دو چاول برائے ذیابیطس (شکری)

## تجربہ حکیم نور احمد:

چاندی کا برادہ ایک تولہ برادہ باریک کارڈ جتنا دبیز بنا کر اٹ سٹ کے پانی میں اکیس بجھاؤ دے کر اٹ سٹ بوٹی کے ایک پاؤ پختہ نغدہ میں رکھ کر بیس سیر کی آگ دیں تو چاندی کشتہ ہوگی۔ خوراک ایک رتی۔

---

اجلاس مورخہ ۹ جنوری ۱۹۵۹ء۔ زیر صدارت حکیم سعید پھلواری شروع ہوا جس میں ذیابیطس (شکری) کا اکسیری نسخہ بیان ہوا

## حکیم مبارک علی شاہ برائے ذیابیطس شکری اکسیر سلسل البول مقوی اعصاب و اعضائے رئیسہ:

| افیون خام | زعفران | تنگرف رومی۔ کشتہ فولاد جامن والا | چھوہارہ |
|---|---|---|---|
| تولہ | تولہ | تولہ ۱ تولہ | ۱۲ عدد |

| شیر برگد | شیر میش | دال ماش دھلی ہوئی |
|---|---|---|
| حسب ضرورت | سات سیر | ۱ پاؤ |

ترکیب :۔ بارہ عدد بے داغ لمبے چھوہارے لے کر رات پانی میں بھگو کر صبح گٹھلی دور کر کے افیون تولہ زعفران تولہ شنگرف رومی تولہ مستوفر داخل کر کے ایک لمبے کناروں والی پلیٹ میں رکھ دیں اب اس پر شیر بڑ گد اتنا ڈالیں کہ چھوہارے ڈوب جاویں اور سایہ میں خشک ہونے دیں۔

پھر روزانہ سات یوم تک اس قدر شیر ڈالتے رہیں کہ بھیگتے رہیں اس کے بعد دو روز تک خشک ہونے دیں اور مزید شیر بڑ گد نہ ڈالیں اور سایہ میں خشک ہونے دیں۔ دسویں روز ایک پاؤ دال ماش دھلی ہوئی لے کر سفوف بنا کر پیٹھی سی بنا لیں اور بارہ عدد چھوہاروں پر اس طرح سے چڑھا دیں کہ جیسا کفیلی ہوتی ہے۔ خشک ہونے دیں پھر سات کلو بھینس کا دودھ کڑاہی میں ڈال کر چھوہارے اس میں ڈال کر کھویا مار لیں جب کھویا بن جائے تو کڑاہی آگ سے نیچے اتار کر چھوہارے علیحدہ کر لیں اور دال بھی باہر سے اتار دیں۔ اس کے بعد چھوہاروں کو اس قدر پیس لیں کہ بالکل باریک ہو جائیں کم از کم دو روز تک گھوٹیں اس کے بعد تنا نہلائے گلو سبز ا پاؤ گٹھلی جامن ایک پاؤ گڑ مارا پاؤ پوست درخت کیکر ا پاؤ۔ چہار اجزاء کو دو سیر پانی میں بھگو رکھیں کہ تر ہو جائے تیسرے روز کڑاہی آہنی میں ڈال کر نیچے آگ ڈال کر نیچے آگ جلائیں اس قدر آگ جلائیں کہ ادویات کا رس نکل آئے پھر مل چھان کر عصارہ کا گاڑھا رب بنا لیں۔ آدھا رب اور چھوہاروں والی تیار ادویات اور کشتہ فولاد جامن والا ملا کر جب بقدر نخود بنا لیں اور ایک ایک گولی صبح و شام۔

وضاحتی نوٹ :۔ کھویا دودھ چھوہارے سے ہلکی آنچ رکھیں کشتہ فولاد آخر ہی

گولیاں بناتے وقت شامل کریں۔ مذب تیار آدھا شامل کر لیں۔
خوراک :۔ ایک گولی صبح دوپہر شام

---

اجلاس مورخہ ۲ جنوری ۱۹۵۹ء ۔ صدارت حکیم عبداللطیف خان صاحب شادانی ۔ نسخہ جات برائے فالج بیان کئے گئے ۔

ا۔ نسخہ اکسیر فالج از حکیم نذیر احمد مدراسی :

کشتہ فولاد چار تولے ۔ سم الفار مومیا دو تولے ۔ زعفران دو تولے ۔ دس تولہ عرق گھیکوار میں کھرل کر کے قرص بنائیں ۔ خشک کر کے آدھ پاؤ نغدہ لاجونتی میں رکھ کر کپڑ وتی کر کے ایک من کی آگ دیں نکال کر پیس لیں برانڈی ولائتی تیرا ۔ ۲۰ تولہ میں کھرل کر کے قرص بنا کر خشک کر کے ایک من کی آگ دیں ماحصل کو ۲ تولے برانڈی دو تولے فلفل دراز میں کھرل کر کے ایک ہزار ایک سو گولیاں بنالیں تنقیہ کے بعد حلوہ سوجی میں رکھ کر ایک ایک گولی صبح و شام کھلا دیں ۔

## نسخہ سم الفار قائم النار حکیم نذیر احمد مدراسی

- تولہ سم الفار ا چھٹانک روغن بیدا انجیر ایک پیالہ میں ڈال کر پانچ منٹ تک آتش پر رکھیں سم الفار مومیہ ہو گا قائم النار بھی

## نسخہ سم الفار مجربہ حکیم نور احمد

- سم الفار تولہ ۔ سوڈا بائیکارب دو چھٹانک ۔ سوڈا بائیکارب آدھا

نیچے آدھا اوپر دے کر آگ پر رکھیں دو سیر کوئلہ کی آگ دیں۔ آگ ختم ہونے پر سم الفار پگھل کر چرخ کھا کر بہ رنگ زرد قائم النار ہو گا۔

## نسخہ اکسیر فالج حکیم محمد سلیمان صاحب کوثر فارمیسی چنیوٹ

دو تولے سم الفار سفید کانی چار تولہ کشتہ فولاد جامن والا ہر دو کو دس تولہ آب گھیکوار میں کھرل کر کے قرص بنا کر خشک کریں گلحکمت کر کے بیس سیر اوپلوں کی محفوظ الہوا آگ دیں دوبارہ ما حصل میں دو تولہ سم الفار دس تولہ شراب دیسی ملا کر کھرل کریں خشک ہونے پر دو عدد زردی بیضہ مرغ ملا کر کھرل کریں خشک کر کے گلحکمت کر کے تیس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ آٹھ دفعہ یہی عمل کریں ہر مرتبہ دو تولہ سم الفار کا اضافہ کرتے جاویں۔ اور ایک من کی آگ دیں۔ آخر میں سم الفار اور فولاد کا مرکب آٹھ نو تولے حاصل ہو گا۔ اس تیار شدہ مرکب فولاد میں سے دو تولے۔ جو ہر سم الفار اجوائن دیسی والا تین تولہ قاضی دستار بوٹی در سایہ خشک کردہ چار تولے فلفل گرد ۱ تولہ دانہ الائچی کلاں ۱ تولہ۔ زنجبیل ۱ تولہ۔ سورنجاں شیریں ۱ تولہ۔ کچور ۱ تولہ باریک نمودہ عرق گھیکوار میں ملا کر ۲۰۰ گولیاں بنائیں۔

## نسخہ جوہر سم الفار:۔

توا آہنی پر ایک پاؤ اجوائن دیسی ڈال کر اوپر تولہ سم الفار سفوف بچھا دیں اور نیچے آتش دو چوبی کر کے بطریق معروف جوہر کشید کریں۔

علاقہ آزاد قبائل میں سم الفار کانی تربیلا موضع تحصیل ہری پور ہزارہ ۶ میل تربیلا سے شمال کی طرف ہے میں پائی جاتی ہے۔

# مجربات زبدۃ الحکماء حکیم نور احمد

## تجویز دوائے حمی ۔ حکیم نور احمد

شنگرف ایک تولہ صلایہ در آب لیموں ۔ دس تولہ بچھناک مدبر ۔ گندھک
آملہ سار ۔ سہاگہ بریاں ہر چہار چھ چھ ماشے ۔ کشتہ ابرک ایک تولہ ۔ کشتہ ہڑتال
گئودنتی ۱۲ تولہ ۔

کشتہ حلزون :

حلزون اچھاتک آدھ سیر نیم کے نغدہ میں رکھ کر آتش گجپیٹ دیں ۔
شگفتہ ہو گا خوراک چار چار چاول ہمراہ عرق سونف بحالت اسہال ۔ عرق گلاب
بحالت قبض بخار کی باری کو روکتی ہے ۔ اور چڑھے بخار کی حرارت کم کرتی ہے ۔

اکسیر البدن :

اشنہ ۱ تولہ ، جوزبوا تولہ ، سعد تولہ ، اذاراقی مدبر چھ ماشہ ، مربہ سیب
برابر ادویہ شیرہ سیب سہ چند ۔

دیگر :

الائچی ۱۰ اشنہ ۔ سعد ۔ جوزبوا ۔ موصل سفید ۔ دار فلفل ۔ خشخاش ۔ بالچھڑ ہر
ایک چھ چھ ماشے اذاراقی مدبر دو تولے آردخرما چھ ماشہ ۔ نبات سفید پاؤ ۔ شہد
۶۴ تولہ

طلا :

تخم ستیاناسی چار تولہ ۔ دار چینی ۱ ماشہ ۔ حب الملوک ۱ تولہ ۔ قرنفل تولہ در روغن

بسن رسیر ڈیڑھ پاؤ سوختہ روغن صاف کردہ ذراریح (تیلنی مکھی) چھ ماشہ آمیختہ بدارند۔

## فولادی مرکب:

دار فلفل۔ نوشادر۔ زرنباد۔ دارچینی۔ تخم سنبت زیرہ۔ ہلیلہ۔ آملہ جملہ مساوی وزن فولاد

## جواہر مہرہ:

زہر مہرہ خطائی ا تولہ۔ مرارید۔ کہربا۔ یسد۔ لاجورد مغسول۔ یاقوت سرخ۔ یاقوت کبود۔ یاقوت اصفر۔ یشب سبز۔ زمرد۔ عقیق سرخ۔ ورق نقرہ۔ مصطگی رومی ہر ایک سات ماشہ۔ ورق طلا۔ تربسی۔ نارجیل دریائی۔ عنب الثعلب مشک۔ مومیائی ہر ایک تین ماشہ درعرق گلاب دو ہفتہ کھرل کریں خوراک دو برنج۔

## جواہر مہرہ عنبری:

مروارید۔ یاقوت۔ پکھراج۔ زرد۔ زہر مہرہ خطائی۔ فیروزہ۔ یسد۔ طباشیر۔ کہربا۔ ورق طلا۔ ورق نقرہ ہر ایک چھ ماشے عنبر چار ماشے، مشک۔ مومیائی ہر ایک تین ماشہ۔ نارجیل دریائی۔ جدوار۔ ہر ایک ڈیڑھ ماشہ۔ عرق کیوڑہ۔ عرق بید مشک عرق گلاب ہر ایک چار تولے خوراک ارتی۔

## حب ہاضم:

شورہ۔ نوشادر۔ نمک سیندھا ہر ایک ایک چھٹانک۔ اشتحار۔ تخم سنبانا سی ہر ایک تین تولے تخم ترنک۔ دار فلفل۔ گل مدار۔ جوکھار ہر ایک دو تولے۔ بطریق معروف گولیاں بقدر نخود بنائیں۔ اگولی صبح دوپہر شام پانی کے ساتھ

## نزلہ حار کے لئے:

باجرہ ایک پاؤ کو شیر مدار میں گوندکر آدھ پاؤ پھٹکڑی اس کے درمیان رکھ کر

آتش دیں کشتہ کرلیں خوراک ایک رتی۔

درد گردہ:

نمک اچھا نک نغدہ بھا نتل ایک پاؤ میں رکھ کر کشتہ کرلیں خوراک
رتی ہمراہ مطبوخ دال کلتھی ایک چھٹانک۔ روغن زرد آدھ چھٹانک ملاکر۔

بواسیر خونی

خاکستر پوست ناریل بقدر ایک ماشہ مکھن میں ملاکر حصاۃ مثانہ۔ گر

مرارہ (پتہ)

بال مکئی۔ عود غرقی۔ ناگر موتھا ہم وزن یہ دوائی مقوی قلب بھی ہے

سوزاک:

پوست بندق۔ ایک عدد سائیدہ قند سیاہ ہموزن میں ملاکر گولی بنا کر دود
میں ایک چھٹانک گھی ملاکر نگل جائیں۔

سوزش و درد بواسیر

مغز بندق پیس کر روغن کنجد میں ملاکر ضماد کریں۔

ملیریا بخار

پھٹکڑی کو آب کریلہ میں بریاں کرکے تیزاب گندھک کا چوبہ د ے
خوراک چار رتی۔

سفوف ہاضم۔ دافع قے۔ تخمہ۔ درد معدہ

سونٹھ۔ اجوائن۔ نوشادر۔ پودینہ۔ نمک سیاہ۔ برگ بھنگ۔ گل عشر
بیخ عشر ہر ایک ڈھائی تولہ تیزاب فاروقی تین ماشے۔ تخم مربح سرخ دو دانے

دس عدد کھرل کر کے حب نخودی۔

## سفوف مغلظ۔ دافع جریان۔ ذکاوت۔ سرعت۔

تخم تمر ہندی تین عدد۔ تخم ریحان چھ ماشے۔ تالمکھانہ چھ ماشے۔ تخم لاجونتی چھ ماشہ۔ تخم بیج بندسیاہ چھ ماشے۔ تخم اٹنگن چھ ماشہ۔ کشتہ قلعی چھ ماشے۔ کشتہ چاندی ۱ ماشہ۔ قند سیاہ کہنہ دو تولے کوٹ کر بدون آمیزش آب حبوب نخودی خوراک دو گولی دن میں تین مرتبہ۔

برائے ذیابیطس۔ اعصابی۔ جنسی اور اوجاعی امراض کے لئے۔

کیس سبز ایک کوزہ گلی میں بند کر کے اس قدر تیز آتش دیں کہ رنگ سرخ مدبر ہو جائے۔

پس کسیس مدبر چھ ماشہ۔ تیزاب نمک ساڑھے پانچ تولہ۔ تیزاب شورہ چھ ماشے۔ آب جوشیدہ چودہ تولے ایک شیشی کشادہ دہن پہلے کسیس پھر تیزاب نمک پھر تیزاب شورہ پھر پانی ملا کر شیشی کا منہ مضبوط بند کر کے بحفاظت رکھیں چند دن میں ایک خوش رنگ قوی محلول تیار ہو گا اسے چھان لیں۔

(۲) ورق طلا تین ماشہ۔ ورق نقرہ چھ ماشے۔ طوطیا ایک تولہ ہر سہ اس قدر کھرل کریں کہ چمک دور ہو جائے۔ چمک دور ہو تو ایک آہنی کڑھچی میں ڈال کر اس کے اوپر محلول نمبر ۱ ساڑھے تین تولہ اور آب تازہ ڈیڑھ تولہ ملا کر نرم آگ پر پکا دیں۔

جب سب محلول خشک ہو جائے تو آتش تیز کر دیں حتیٰ کہ مرکب گہرے سرخ رنگ کا ہو جائے تو اتار کر سرد کریں اور دہکتے ہوئے کوئلہ پہ تھوڑا

تھوڑا ڈال کر امتحان کریں اگر دھواں دے تو مزید آگ دیں ورنہ تیار سمجھیں
(۳) کشتہ قشر بیضہ مرغ تولہ۔ خاکستر اربعہ (۱) گڑ مار (۲) چوب گلو
(۳) خستہ جامن (۴) کوکنا۔ چاروں ہم وزن ملالیں۔
(۴) دار فلفل، فلفل سیاہ، زنجبیل چھ چھ ماشہ۔ زہر مہرہ خطائی سست سلاجیت
تولہ تولہ۔

(۵) افزاب چھ ماشے (پھٹکڑی سفید) پانچ تولہ۔ افیون تین ماشہ ملاکر
پڑیاں کریں۔

اب نمبر ۱۔ ۲۔ ۳۔ ۴۔ ۵ کو ملاکر صاف شیشی میں محفوظ رکھیں خوراک
دو رتی صبح و شام حسب مزاج و حالت مریض ہمراہ بدرقہ مناسب اس
کے استعمال سے شکر تیسرے دن کم ہونی شروع ہو جاتی ہے۔ اعصابی جنسی
اور او جاعی امراض میں مفید ہے۔

مقوی معدہ:

پوست آملہ۔ ہلیلہ سیاہ۔ اجوائن۔ بادیاں۔ زنجبیل۔ سبیدھا نمک زیرہ
سیاہ نمک طعام تولہ تولہ دار فلفل چھ ماشہ۔ سحق بلیغ کردہ چھ ماشہ
در آب حل کردہ بدہند

حبوب مشتہی:

زیرہ سیاہ۔ زیرہ سفید۔ مصطگی چار چار تولے عرق گوگھرو دو تولے حب نخود

دوائے جریان:

ستاور ۲ تولے۔ سنگجراحت ۲ تولے۔ مازو مدبر تولہ۔ کلی گندھک بارہ ۱ تولہ

(پارہ چھ ماشہ گندھک چھ ماشہ) سفوف بنا کر خوراک چھ ماشہ ہمراہ دودھ صبح و شام

روغن مشتنہی :-

گندھک ہڑتال ورقی تین تین ماشہ ایک شیشی یا تام چینی کے پیالہ میں باریک پیس کر ڈالیں اور تین تولہ شیر عشر ڈالیں ڈھانپ دیں۔ بیس روز تک روزانہ شیر عشر تین تولہ ڈالتے جاویں بعدہ سرپوش سے ڈھک کر چالیس روز تک کسی محفوظ بلند مقام پر رکھیں چالیس روز بعد کھول دیں تو مثل چھتہ بھڑ برآمد ہوگا سوراخوں میں روغن ہوگا جدا کر لیں خوراک ایک سے دو بوند۔

---

# انتخاب طب مخفی

دوائے آتشک:

شنگرف دار چکنہ۔ رسکپور تولہ تولہ۔ سیماب مصفی چھ ماشہ۔ ہڑتال ورقیہ مصفی ۶ ماشہ۔ سم الفار ۵ تولے ایک ہفتہ شیر عشر میں سحق کرکے دو مٹی کے پیالے جن کے منہ رگڑ کر بالکل ہموار کر لئے ہوں نچلی پیالی چار مرتبہ گلحکمت کرکے مقامِ اتصال کو گلحکمت کرکے دو پہر تک دو چوبی لکڑی بیری کی آتش دیں۔ اور بالائی پیالہ پر گیلا کپڑا رکھتے رہیں حتےٰ کہ جوہر حاصل ہو جائے پھر ایک روز جوہر کو آبِ منقطر درخت لگائیں اور ایک روز آبِ لیموں یا کھٹکل بوٹی میں کھرل کرکے دونوں بار جوہر حاصل کریں سہ بار حاصل شدہ جوہر خوراک ایک برنج ہمراہ مکھن ۵ تولے بوقتِ پیاس گھی پلا دیں۔ ایک سے تین روز میں آتشک و جذام کو فائدہ کرتا ہے۔

دوائے سوزاک:

نوشادر پانچ تولے۔ پھٹکڑی سرخ۔ سہاگہ صدف کشتہ۔ جو کھار ہر ایک چار تولہ۔ گندھک آٹھ تولے۔ نیلا طوطیا ایک تولہ تین شبانہ روز شیر عشر میں کھرل کرکے بیس ٹکیہ بنا کر چوبیس گھنٹہ دھیمی آگ دیں اور جوہر حاصل کریں خوراک ایک رتی ہمراہ دودھ۔ لسی پھر تمام دن لسی دودھ

پینے جائیں غذا خام دودھ چاول ایک ہفتہ تک استعمال کریں۔
دوائے :- سم الفار ایک ماشہ۔ ہیرا کسیس سولہ ماشہ۔ نوشادر بتیس ماشے چرائتہ چونسٹھ ماشے لعاب گھیکوار میں حل کر کے حب کنارہ بنا کر صبح و شام تا دو ہفتہ۔

مقوی دماغ مزید حافظہ:

سنامکی۔ سعد ہندی۔ فلفل سفید۔ کندر۔ زعفران کشمیری تولہ تولہ شہد ۵ تولے معجون خوراک ا مثقال۔

نسخہ زہرہ:

خراطین دیسی سہ ماشہ۔ زہرہ ماہی سہ ماشہ۔ زردی گل کٹائی خورد پنج سرخ کافور بھیم سینی دو سرخ مشک تبتی سہ سرخ۔ شراب سحق نمودہ شیافہ زہرہ ساختہ نگاہ دارد۔

دوائے بواسیر:

مُرداسنگ۔ زبدۃ البحر۔ دار فلفل ہلیلہ سیاہ۔ کشتہ صدف۔ طوطیا ہر ایک پانچ تولے۔ ہفت روز در عرق لیموں سحق کردہ حبوب نخودی سازند خوراک دو حبوب صبح و شام۔

مرہم بواسیر:

چربی جنگلی دنبہ ۔ کافور۔ موم تازہ۔ مُرداسنگ مسکہ اور چربی گداختہ موم اندازند بعدش مرداسنگ آمیختہ مسکہ انداختہ دو جوش دیں۔ بعدش آتش فرو آوردہ کافور ضم ساختہ نگاہ دارند وقت شب برمسہ ہائے استعمال

کنند از سہ تا ہفتہ روز پیرمردہ جوانہ شد

## مقوی باہ :

شنگرف ۔ ورق طلا تولہ تولہ دونوں کو ایک ایک آب پیاز ۔ شیر برگد اور شیر آک میں کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر دو تین برگ مدار لپیٹ کر ایک ہانڈی میں تین سیر بالو ریت ڈال کر درمیان میں رکھ کر منہ ہانڈی بند کر کے نیچے اوپر تک درمیانی آگ دیں سرد ہونے پر نکالیں پھر یہ کشتہ ۔ مشک نیپالی ، مرواید ناسفتہ ، زعفران ، عنبر ۔ مغز تخم تمر ہندی ۔ جند بیدستر ، پتیر مایہ شتر اعرابی کافور بھیم سینی ہر ایک تولہ تولہ مارخیا تین ماشے دودھ برگد میں کھرل کر کے گولی بقدر چار رتی بنائیں ۔ خوراک دو سے تین گولی برائے امساک ایک سے دو برائے تقویت سرعت اکسیر شباب ، مقوی ۔ مبہی ، ممسک ۔

سم الفار تولہ ۔ افیون چھ ماشے ۔ زعفران خالص ۴ ماشے ۔ عنبر مشک تین تین ماشہ سب کو جدا جدا پیس کر ملا کر سات تولے شیر برگد میں سحق بلیغ کر کے دو ٹکیہ بنائیں اور ایک بڑا پیاز لے کر درمیان سے دو ٹکڑے بنا کر دونوں ٹکڑوں کو درمیان سے اتنا خالی کر لیں کہ گڑھا بن جائے اور ایک ٹکیہ ہر آدھے پیاز میں آجائے پھر دونوں ٹکڑے ملا کر دو پیاز علیحدہ کوٹ کر اندر رکھ کر مضبوط پکڑو کریں ۔ خوب احتیاط سے گل حکمت کر کے دھان کی بھوسی جس سے دھواں نکلنا بند ہو چکا ہو اس میں گلحکمت شدہ غلولہ رکھ کر آنچ دیں گویا پیاز جلے دوا کو ضعف نہ پہنچے ۔ آگ زیادہ ہوئی تو دوائی خراب ہو جائے گی ۔ پیاز بھی گلابی رنگ ہو جائے بالکل نہ جلے ۔ سم الفار ادویات میں ملا کر موم سا ہو گا ۔ اور ربڑ کی

کی طرح دکھائی دے گا سوائے نعدہ پیاز سب کو کوٹ کر حبوب بقدر دانہ مونگ بنا لیں اور ورق نقرہ چڑھا کر رکھیں۔ مقوی۔ ممسک۔ مہی۔ مقوی اعضاء رئیسہ۔ عجیب تحفہ ہے۔ بھوک خوب لگتی ہے۔

مقوی باہ :

شنگرف تولہ۔ سیماب چھ ماشہ۔ گوگرد چھ ماشے۔ سوہاگہ تولہ سب کو رس گھیکوار یا شیر مدار میں کھرل کر کے ایک خالی پوست بیضہ مرغ میں ڈال کر اوپر دوسرا پوست رکھ کر تین دفعہ گاچنی سے گل حکمت کر کے ڈھائی سیر بالو ریگ میں رکھ کر برتن کو گل حکمت کر کے چار سیر کی آنچ دیں۔ شنگرفی رنگ کی دوائی بنے گی۔

ضماد اکسیر الا دجاع۔ برائے وجع المفاصل :۔

صابن عمدہ دلیسی ڈیڑھ تولہ۔ نوشادر نصف تولہ۔ روغن تارپین چار تولے گرم پانی پندرہ تولہ۔ اوّلاً صابن پیس کر نوشادر ملائیں پھر کھولتا ہوا پانی ڈال کر دستہ چوبی سے اتنا حل کریں کہ یکجان ہو جائیں۔ بعدہٗ روغن تارپین ملا کر شیشی میں محفوظ رکھیں۔ عضوِ ماؤف پر مالش کریں۔



# انتخاب رموز الاطباء

ہلیلہ کلاں۔ زنجبیل۔ فلفل گرد۔ دارفلفل ہر ایک سوا تولہ کچلہ مدبر تولہ۔
سیندھا نمک گندھک تولہ تولہ انگوزہ سہ ماشے آخری چار ادویہ بریاں
بروغن زرد ہمہ سائیدہ درسرکہ جامن اکتیس ۳۱ تولہ سحق کردہ حبوب بقدر
رتی خوراک یک حب ہمراہ آب نیم گرم۔

## سرفہ کہنہ و نفث الدم۔ سل۔

چوب چینی۔ تخم شبت ایک ایک چھٹانک کو گیارہ چند پانی میں جوش
دے کر نصف رہنے پر ایک تولہ افیون حل کریں۔ اور چار تہہ کپڑے میں پانی ٹپکائیں
اس میں صمغ عربی دو تولہ۔ میعہ سائلہ چار تولے۔ کندر چار تولے۔ رب السوس
چار تولے زعفران تین ماشے سحیقہ کچلہ چھ ماشہ ملا کر دوبارہ پکا کر حبوب نخودی
بنائیں صبح شام ایک ایک گولی۔

## ضیق النفس:

تمباکو تیز دنند پانچ تولے۔ افیون دو تولے سم الفار تین ماشے شیر
آک دس تولے میں سحق کر کے صبر دو تولے ڈال کر بیج بذر البنج دو تولے
تخم جوزماثل تولہ دوبارہ کھرل کر کے رکھیں خوراک چار رتی دوائی میں تین سے
پانچ تولہ تک روغن یا دام ملا کر بقدر مناسب کھلا دیں اوّل تنقیہ کرائیں پھر

دوائی شروع کریں اگر استعمال دوائی میں قے ہو جائے تو بہت اچھا ہے۔ وگرنہ دوائی ختم ہونے تک ضیق النفس انشاء اللہ دور ہو جائے گا۔ چار رتی دوائی سولہ سے بائیس خوراک ہو سکتی ہے۔

## طلا خوردنی مالیدنی:

ہیرا ہینگ تولہ۔ سم الفار تین ماشے۔ شنگرف تین ماشے جوز بوا تین ماشے۔ جاوتری تولہ۔ افیون تین ماشے نارجیل کہنہ تین تولے۔ کچلہ ڈیڑھ ماشہ۔ زہرہ روہو شار۔ زہرہ روہو میں سحق کر کے گولیاں بنا کر روغن کشید کریں۔ خوراک تین سے پانچ بوند در پان یا بالائی۔

## زخم آتشک و دیگر سوداوی مواد و زخم خبیثہ گھنٹوں میں بھرنے والا۔

رسکپور۔ شنگرف۔ سفیدہ کاشغری۔ مردا سنگ۔ سندھور۔ خرمہرہ زرد کشتہ شدہ مکد ماشہ موم زرد تولہ۔ روغن چنبیلی خالص تین تولہ بدستور مرہم بنائیں۔

## داد کا بے ضرر نسخہ:

تنکار تولہ۔ پوست بیخ بالک جو ہی دو تولے۔ کلونجی چھ تولے باریک کر کے رکھ لیں۔ بقدر ضرورت دہی میں ملا کر ایک دو دن پڑا رہنے دیں پھر ضماد شروع کریں۔

## ہیضہ مایوسی:

ہلدی۔ آہک۔ مرچ سرخ ہموزن حبوب نخودی خوراک ایک گولی گھنٹہ گھنٹہ بعد بوقت پیاس مطبوخ الائچی خورد سالم نیم کوفتہ۔ برگ پودینہ چار

چار ماشے۔ سوا سیر پانی میں جوش دے کر پکاتے رہیں۔

## روغن اوجاع ہر قسم :

برگ مدار سبز۔ برگ تھوہر۔ برگ دھتورہ۔ برگ ارنڈ ہر ایک چھٹانک۔
سورنجان تلخ ڈھائی تولے۔ میٹھا تیلیہ دو تولے سب کو پیس کر قرص بنا کر نیم
سیر روغن کنجد میں جلا کر روغن صاف میں افیون ہینگ نو نو ماشے۔
صبر تولہ باریک پیس کر روغن میں ملائیں دس تولہ روغن تارپین ملائیں
تو زیادہ قوی ہو جائے گا۔

## عظم الطحال :

شیر تدھارا۔ شیر آک۔ برنج بریاں ہر واحد تولہ انگوزہ تین ماشہ۔ حبوب
بقدر مٹر چونا ایک مٹھی بھر نیم سیر پانی میں رات کو بھگو دیں۔ صبح اس کا زلال لے
کر ایک چھٹانک نمک سیاہ ملا کر رکھیں۔ خوراک ایک گولی ہمراہ عرق بادیان
آدھ چھٹانک جو تین دن تک پینے کے بعد پاؤ گھنٹہ تلی کو کروٹ کے نیچے دبا
کر رکھیں غذا نرم۔

## آتشک :

پوست ہلیلہ۔ ہلیلہ سیاہ۔ اجوائن دیسی نو ماشے بزر البنج طوطیا چھ ماشے
مغز حب الملوک مدبرہ دس عدد۔ بھلانواں کلاہ دور کردہ چار عدد تخم ترب
برگ شاہترہ برگ سنا ہر ایک تولہ پیس کر قند سیاہ کہنہ سہ چند ملا کر آٹھ پہر ہاون
آہنی میں کوٹ کر حبوب کنار دشتی بنائیں۔ ایک گولی بالائی شیر یا مکھن میں لپیٹ
کر ہمراہ آب نیم گرم پان بکثرت کھائیں۔

سعال بلغمی :

دار فلفل ۔ تخم جوز ماثل سویاً گوند ببول پانی میں حل کرکے حبوب نخودی بنائیں ایک گولی صبح شام در شقیقہ آب ثمر کٹائی خوردہ بجانب مخالف ناک ٹپکائیں ۔

بھگندر :۔

دال تولہ ۔ الائچی خورد پانچ عدد ۔ قند سیاہ دو تولے کپڑے پر لگا کر

زخم خبیثہ کہنہ ہر قسم یا بالخصوص زخم پستان :۔

کندر ۔ ربوند ۔ خطائی تولہ تولہ ۔ چونہ ۔ پھٹکڑی ۔ سجی سرخ ۔ صابن ہر واحد نو ماشے حبوب بقدر بیر صحرائی بنائیں ۔ بوقتِ ضرورت آب برگ نیم میں گھس کر ضماد کریں ۔ کپڑے پر لگا کر جو زخم سرخی لئے ہوئے ہو تو آب برگ نیم میں شہد بھی ملائیں گہرے زخموں میں دوائی پتلی بنا کر بذریعہ پچکاری ۔

خارش تین دن میں صحت :

گندھک ۔ بابچی ۔ مُردا سنگ ۔ ہلدی ۔ کتھ ۔ سنگجراحت ہر ایک چھ چھ ماشے طوطیا تین ماشے بقدرِ ضرورت روغن ملا کر رات کو مالش کرکے صبح آب نیم گرم سے دھو ڈالیں ۔

ہاضوم خوشذائقہ :

نوشادر ایک تولہ ۔ دانہ فلفل ایکتولہ ۔ دانہ الائچی کلاں چھ ماشہ قرنفل چھ ماشہ ۔ مرچی چھ ماشہ ست لیموں تین ماشہ ست پودینہ ڈیڑھ ماشہ

روغن طلا۔

عقرب سیاہ پشم دار۔ زنبور۔ شاہ دیمک۔ کاغنہ تازہ۔ خراطین تازہ مصفی

آدھ سیر　　دس تولے　　۲۰ عدد　　۵ تولے　　پانچ تولہ

مغز سر کنجشک نر　　روغن در شیشہ آتش یا ظرفِ گلی خورد

یک لکیر دربان وطلاء بقدر قلیل۔

## حبوب ممسک دافع سرعت:

مغز تمر ہندی تولہ۔ سمندر سوکھ اسبغول۔ تالمکھانہ تخم۔ طباشیر۔ ہر ایک چھ چھ ماشہ۔ در شیر برگد سحق کردہ حبوب بقدر چار رتی۔ خوراک دو تا سہ حب وقتِ حاجت صبح و شام یک حب برائے سرعت۔

## اختناق الرحم۔ باؤگولہ

انگوزہ ڈیڑھ تولہ۔ نمک سنگ۔ نمک دریا۔ زنجبیل۔ دار فلفل۔ نمک سونچل ہر ایک چھ ماشہ باریک کرکے دو سیر آبِ لیموں میں ڈالیں۔ جب خمیر اُٹھ آئے تب زمین کے نیچے دفن کریں۔ اکیس ۲۱ روز بعد نکالیں دوا کوزہ کے اردگرد اور کناروں میں لگی ہوگی پیس کر خوراک تین سے چھ ماشے تک۔

نسخہ برائے جریان۔ ذکاوتِ حس۔ سرعت انزال۔

| مغز تمر ہندی | چار تولے | بہمن سرخ | دو تولے | مغز تخم کونچ | دو تولے |
|---|---|---|---|---|---|
| دال ماش بریشتہ | دو تولے | بہمن سفید | 〃 | صمغ عربی | 〃 |
| ثعلب مصری | 〃 | بیج بند | 〃 | گوند ڈھاک | 〃 |
| شقاقل مصری | 〃 | تالمکھانہ | 〃 | گوند سنبل | 〃 |

| | |
|---|---|
| نشاستہ دو تولے | درروغن بادام |
| آرد سنگھاڑہ " | چرب نمودہ |
| سفوف کردہ | خوراک چھ ماشہ |

## سفوف برائے دفع احتلام:

| | | |
|---|---|---|
| پھلی ببول خام دو تولہ | موصلی سفید ایک تولہ | صمغ عربی چھ ماشہ |
| دودھی خورد " | اندرجو چھ ماشہ | ثعلب مصری تولہ |
| بیخ سنبل ایک تولہ | خولنجان " | کشتہ قلعی دو تولہ |
| مغز املی " | تالمکھانہ ۷ ماشہ | درشیر برگد |
| حب بقدر نخود | | سحق کردہ |

خوراک ایک گولی صبح ایک گولی شام ہمراہ دودھ

## طلا درازی قضیب:

کبیر خر جوان پارہ پارہ کردہ در ظرف آبگینہ کلاں نہادہ شیر بر آں ریزند و بگذارند کہ منعفن شود و کرم ہائے دراں پیدا شود پس ہموزن آں کرمہا کیچوا سیاہ خشک نیم کوفتہ در آب جوشانیدہ صاف نمودہ با روغن کنجد بجوشانیدہ کہ آب رفتہ روغن بماند۔ پس چہارم حصہ ایں روغن روغن بلادر دراں آمیختہ بدارند و بدستور استعمال کنند۔

دافع حمی بلا تخلف انشاء اللہ

شنگرف سہ ماشے در آب لیموں ایک تولہ کھرل نمودہ تخم جوزمائل دو ماشے۔ جائفل دو ماشے جاوتری ۱ ماشہ اضافہ کردہ در آب تلسی حل کردہ

حبوب بقدر دانہ مونگ بستہ بدارند خوراک یک حب قبل نوبت

اکسیر سوزاک جدید و کہنہ۔ انشاء اللہ یک ہفتہ میں صحت :

سنگ یہود ۸ تولہ۔ سنکھ ۸ تولہ۔ در کوزہ گلی نہادہ در آتش نیم

من دادہ۔ ہموزن نبات آمیختہ خوراک نونو ماشہ ہمراہ شیر گاؤ۔

## برائے عظم الطحال

| | | | |
|---|---|---|---|
| عرق لیموں | ۵ تولے | جوکھار | ۲½ تولہ |
| قلمی شورہ | ۲½ تولہ | تیزاب گندھک | تین ماشہ |
| نمک سونچل | ۵ تولے | کونین سبز | دو ماشہ |
| نوشادر | ۲½ تولہ | سالٹ | ڈیڑھ تولہ |

سرکہ عمدہ دس چھٹانک سب ادویہ باریک کرکے ملاکر بوتل میں ڈال

کر اکیس یوم گیہوں میں دفن کرکے استعمال کریں خوراک ڈھائی تولہ تک

حسب طاقت۔

## اکسیر ملیریا۔

کشتہ گوڈنتی تولہ۔ مغز کرنجوہ پانچ تولے۔ کونین سلفاس تولہ۔ سالٹ

دو تولے پیس کر رکھ لیں خوراک دو سے چار رتی قبل نوبت ہمراہ پانی۔

مصفی خون برائے اکثر اقسام پھوڑے۔ پھنسی۔ خارش وغیرہ۔ تین دن میں

فرق نو دس دن میں صحت۔

گندھک آملہ سار مصفی۔ شورہ قلمی گیرو ہر ایک چار تولہ سیماب مصفی تین ماشے

پہلی تین دوائیں جدا جدا باریک پیس لیں۔ گندھک کو نرم آنچ کوئلہ پر پگھلائیں گداز

ہو جائے تیماب ڈال دیں پھر شورہ ڈالیں جب پانی کی طرح ہو جائے تو گیر و مخلوط کر کے آگ سے اتار لیں سرد ہونے پر سفوف بنا لیں خوراک چار سے چھ ماشہ تک ہمراہ آبِ تازہ ۔

دوائے قلاع:

شورہ قلمی ۔ کتھہ ۔ الائچی خورد ۔ گل سرخ ہر ایک دو دو ماشے ۔ کافور ایک ماشہ ۔ طوطیا بریاں چھ رتی ۔

## حبوب اذاراقی ہاضمہ شبیر مقوی باہ ۔ ممسک ۔

اذاراقی ۔ زنجبیل ۔ لبسباسہ ۔ قرنفل گلدار ۔ فلفل ہر ایک تولہ تولہ سم الفار تین ماشے سحق و بلیغ کردہ با آبِ ضمغ حبوب بقدر فلفل سازند خوراک ایک تا دو حبوب ۔

---

# انتخاب نعمانی گائیڈ

## اکسیر ہاضم:

نوشادر، الائچی خورد سالم۔ ہر ایک دو دو تولے۔ فلفل سیاہ دو تولے۔
پیپرمنٹ کرسٹل رتی خوراک رتی ۔ مشتہی۔ ہاضم شیر۔ دافع ضعف

بھکشتم

میٹھا تیلیہ۔ شنگرف۔ سوہاگہ بریاں دار فلفل تولہ مرچ سیاہ دو تولے
آب ادرک یاؤ پختہ میں کھرل کرکے حبوب بقدر فلفل سیاہ بنائیں خوراک اگولی

## دافع ضعف جگر:

کسیس سبز۔ ریوند چینی۔ زنجبیل ہر ایک چھ چھ ماشہ نوشادر۔ گندھک ہر
ایک تین ماشہ کونین دو ماشہ۔ خوراک سفوفاً ایک سے دو رتی۔

## دوائے سوزاک:

گندھک تولہ۔ مفسل تولہ۔ شورہ دو تولے۔ چونہ قلعی آٹھ تولے۔ صدف
صادق تولہ۔ سم الفار تولہ سوہاگہ خام ڈیڑھ تولہ۔ پھٹکڑی سفید دو تولے دوپہر
تک آب گھیکوار میں کھرل کرکے چھوٹے چھوٹے قرص بناکر خشک کریں۔ پھر بوتہ
گلی میں بند کرکے پانچ سیر اوپلہ صحرائی کی آگ دیں۔
خوراک چاول۔ برنج ہمراہ دودھ چاول یا مکھن گھی کے ساتھ دو رتی۔ سوزاک

دور کرنے کے علاوہ مقوی باہ بھی ہے۔

## دوائی ذیابیطس اطمینانی دافع کارہ بنکل

پوست ہلیلہ پاؤ پختہ کو نیم سیر پانی میں رات کو بھگو دیں صبح اس کو رگڑ کر شیرہ حاصل کریں اور گندھک بارہ یک ایک پاؤ کھرل کریں خشک کر کے رکھ لیں خوراک تین سے چھ ماشے صبح وشام

## دیگر برائے ذیابیطس۔ پیاس اور خشکی دور کرتا ہے۔

تخم نیلوفر اوپر کا سیاہ چھلکا اور اندر کا پتہ دور کر کے سفوف کر لیں۔ خوراک تین ماشہ صبح وشام۔

## دوائے آتشک خواہ سارا جسم زخموں سے چند روز میں صاف ہو کر زہر آتشک رگ رگ سے دور ہو گا۔

پت پاپڑہ ایک پاؤ ڈیڑھ سیر پانی میں رات کو بھگو رکھیں۔ صبح اس میں سم الفار سفید بلوری ایک تولہ کی سالم ڈلی ڈال کر پکائیں پانی تین پاؤ رہنے پر آگ سے اتار کر چھان لیں اور بوتل میں رکھیں۔ خوراک چھ ماشہ عرق بعد غذا استعمال کرائیں اس سے نہ بڑھائیں۔

## دوائے جریان

مازو سبز۔ پوست انار ایک ایک تولہ۔ پھٹکڑی سفید۔ بریاں چھ ماشہ۔ کافور تین ماشہ۔ مصری برابر سب کے وزن کے خوراک ایک ماشہ۔

## دافع سرعت۔ زود اثر:۔

عقرقرحا تین ماشہ۔ تخم ریحان دو تولے۔ مصری دو تولے دو گھنٹے پیشتر

ہمراہ شیر۔

سفوف مغلظ ۔ مولد منی ۔ دافع سرعت ۔ مقوی باہ ۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| تالمکھانہ | تولہ | موصلی سیاہ | دو تولے |
| تخم اٹنگن | تولہ | پھول مکھانا | چار تولے |
| بیج بند | تولہ | آرد سنگھاڑہ | چار تولے |
| ثعلب مصری | دو تولے | کمرکس | چھ تولے |
| شقاقل مصری | دو تولے | مصری | سب کے برابر وزن |
| موصلی سفید | دو تولے | | |

خوراک نوماشہ ہمراہ دودھ

جبوب مولدالدم ۔ دافع ضعف عام

فیرائی آرسینیٹ تین ڈرام ۔ ایکسٹریکٹ جنشن کمپا ؤنڈ چھ ڈرام ۔ سفوف ملٹھی مقشر ۱½ ۔ اونس ۔ ایکسٹریکٹ نکسوامیکا ایک اونس سب کو یکجان کرکے جبوب بقدر مونگ بنائیں ۔

# مجربات حکیم عطا حسین یمنی

جبوب مدرر۔ دافع قلت الطمث عسر الطمث

عروسک۔ مغز پنبہ دانہ۔ مشک بالا ہموزن حبوب بقدر نخود۔

## محرک باہ :

عروسک۔ خراطین۔ عاقر قرحا ہموزن حب نخودی۔ دافع سوزاک۔ ام بیل

درسایہ خشک کردہ زاج خام تولہ پوست بندق چھ ماشہ خوراک ایک ماشہ۔

## کشتہ نقرہ :

برادہ نقرہ۔ سیماب تولہ تولہ سحق نمودہ ٹکیہ بستہ کشمش سُرخ اچھٹانک کوفتہ

زیر و بالا نہادہ در آتش پنج سیر نہند۔

## ذکاوت حس :

گل نیلوفر۔ مغز خیار۔ تخم کاہو۔ فوفل تخم حنا، تخم سر دالی۔ سنگجراحت۔

# متفرق نسخہ جات

## برائے خارش :-

سیماب۔ مرتک۔ طوطیا۔ رال۔ چھ چھ ماشہ۔ روغن سرشف ۲۰ تولے۔

سوائے سیماب کے لفا یا ادویات تیل میں ڈال کر ہلانا شروع کریں۔ اور پانی بھوڑا

تھوڑا ملاتے رہیں جب قوام ٹھیک مطابق مرہم ہو جائے تو سیماب ملا دیں۔

## داد چنبل :

رسکپور چھ ماشہ۔ کافور اصل اٹھارہ ماشہ۔ نیل مٹی چھ تولے۔
رتن جوت ایک ماشہ۔

## سرمہ ڈیرہ اسمٰعیل خاں والا۔

سرمہ سفید دو تولے۔ سمندر جھاگ تین ماشہ۔ طوطیا ایک ماشہ۔ دار فلفل دو رتی۔ پھٹکڑی۔ بریاں تین ماشہ۔ زنک آکسائیڈ تین ماشہ۔ مرچ سفید دو عدد سنگ بصری مصفی ایک ماشہ۔ آب لیموں ایک چھٹانک۔ عرق گلاب ۱۲ تولہ

## مرکب فولاد :۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٹنکچر سٹیل | ۲/۱ ۲ تولہ | نوشادر | ۲/۱ ۲ تولے |
| ٹنکچر نکس وامیکا | ۲/۱ ۲ تولہ | سوڈیم بائیکارب | ۵ تولے |
| تیزاب گندھک محلول | ۲/۱ ۲ تولہ | عرق بادیان | ۱ بوتل |

پہلے سوڈا اور نوشادر حل کر کے اس کے بعد ٹنکچر ملائیں اس کے بعد تیزاب تھوڑا تھوڑا ملاتے رہیں اور کھرل کرتے جائیں جب ختم ہو جائے تو عرق بادیان ملا دیں خوراک تین ماشہ بعد غذا دونوں وقت۔

## عرق مدرر :۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| پھلی املتاس | ۵ تولے | پوست بادام | دو تولے |
| مویز منقیٰ | ۵ تولے | گھکرو ل | دو تولے |
| پوست اخروٹ | دو تولے | بسکھپرہ | دو تولے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| حب القرطم | دو تولے | پودینہ | تولہ |
| مشک بالا | دو تولے | کشمش | ۱۰ تولے |
| ساذج ہندی | تولہ | قند سیاہ | ۸۰ تولے |
| بیخ اسگند | ڈھائی تولے | پانی | تین سیر |
| اجوائن | تولہ | | |

بطریق معروف عرق کشید کریں خوراک ڈھائی تولہ

## طلاء:

| | | | |
|---|---|---|---|
| مغز رہو مچھلی | ۱۱ عدد | مغز حب الملوک | تولہ |
| مغز کنجشک نر | ۱۱ عدد | سم الفار | تولہ |
| چربی گردہ سانڈہ | چھ تولے | سیماب | تولہ |
| چربی مرغ | دو تولے | بیش | تولہ |
| سر سیاہ مار | تین عدد | برادہ اذاراقی | تولہ |
| عودسک | دو تولہ | ہڑتال ورقیہ | تولہ |
| خراطین | دو تولہ | دار فلفل | تولہ |
| زلو خشک | ۴ تولہ | بیخ اسگند | تولہ |
| زہرہ گاؤ | تولہ | عقر قرحا | تولہ |
| ریگ ماہی | تولہ | بیخ کنیر سفید | تولہ |
| سرطان نہری | ۴ تولہ | جیرہ سفید | تولہ |
| برادہ سم اسپ | ۲ تولہ | برادہ دندان فیل | تولہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لوبان سفید | تولہ | جند بید ستر | تولہ |
| زعفران | تولہ | نشادر | تولہ |

مشک چھ ماشے۔ زہرہ زاغ سیاہ چھ ماشے مغز چمگادڑ تین ماشہ
چربی گردہ دو تولہ۔ تخم کنگھی چار تولے شیر برگد دس تولے۔ جملہ ۴ ۳ اجزار کو شراب
برانڈی درجہ اوّل میں کھرل کرکے گولیاں مخروطی بنا کر روغن کشید کریں۔

---

# امراض العلاج

نام مریض — تشخیص

فضل دین — وجع المعدہ

تجویز :- شربت دینار چار تولے ۔ عرق بادیان ۷ تولے
قرص افسنتین ایک ایک گولی کھانے کے بعد ۔

ضماد ۔ گُل بابونہ — جدوار — صبر زرد
تین ماشہ — تین ماشہ — تین ماشہ

گُل سرخ — گودہ املتاس — اکلیل الملک

تین ماشہ — تین ماشہ — تین ماشہ

| افسنتین | مکودانہ | روغن کنجد |
|---|---|---|
| تین ماشہ | تین ماشہ | تولہ |

سرکہ ایک تولہ ملا کر ماؤف مقام پر لیپ کریں۔

نام مریض                تشخیص

عبدالغفار                صداع مزمن

تجویز:- اسطخودوس فلفل سیاہ

| اسطخودوس | فلفل سیاہ |
|---|---|
| تولہ | تین ماشہ |

| دارچینی | برنج بادیان |
|---|---|
| ۶ ماشے | ۶ ماشے |

سب کو ملا کر سفوف بنائیں۔
خوراک بقدر ڈیڑھ ماشہ صبح و شام
بعد غذا حبِ اذراقی ایک عدد

| ۳۔ نام مریض | تشخیص |
|---|---|
| زوجہ سردار علی | اختناق الرحم |

**تجویز:** دواءالمسک معتدل تین تین ماشہ صبح وشام ہمراہ شربت دینار تین تولے، عرق بادیان ۵ تولے۔ بعد غذا حب نسنتین دو عدد۔ سوتے وقت دواءالشفاء دو قرص۔ زیرناف ضماد شیر مشترہم و اغلیبون ہم وزن آب مکوسبز میں ملا کر ضماد کریں۔

---

| ۴۔ نام مریض | عمر | تشخیص |
|---|---|---|
| چوہدری اللہ دتہ | ۷۰ سال | ورم غدہ قدامیہ |

**تجویز:**۔ خرمہرہ زرد سوختہ۔ صدف سوختہ دو دو ماشہ تین مرتبہ ہمراہ شیر روغن بادام تولہ سوتے وقت گل ٹیسو اور برگ مکو کا آبزن کرائیں۔

---

| نام مریض | عمر | تشخیص |
|---|---|---|
| زوجہ شیخ ضمیر احمد | ۴۲ سال | مالیخولیا مراقی |

تجویز:۔

| | |
|---|---|
| معجون نجاح | ۷ ماشہ |
| لاجورد مغسول | دو رتی |
| شربت احمد شاہی | چار تولے |
| قرص مراق | دو عدد بعد غذا |
| قرص دواالشفاء | دو عدد سوتے وق |

---

| ۶۔ نام مریض | عمر | تشخیص |
|---|---|---|
| حفیظ خاں | ۵۰ سال | نفخۃ الکبد |

تجویز:۔

| | |
|---|---|
| نوشادر | دو رتی |
| قلمی شورہ | // |
| ریوند چینی | // |
| معجون دبید الورد | چھ ماشہ |
| عرق بادیان | دس تولہ |
| حب افسنتین | دو عدد بعد غذا |

---

| نام مریض | عمر | تشخیص |
| --- | --- | --- |
| حاجی علم الدین | ۵۴ سالہ | ریح البواسیر |

**تجویز:-**

| | |
| --- | --- |
| معجون فنجنوش | چھ ماشہ صبح وشام |
| الوش دارو | چھ ماشہ صبح شام |
| قرص دواء الشفاء | دو عدد |
| حب افسنتین | دو عدد سوتے وقت |
| اطریفل زمانی | سوتے وقت |

---

| نام مریض | عمر | تشخیص |
| --- | --- | --- |
| مظہر فرید | ۱۲ سال | ضعفِ جگر دیدان |

**تجویز:-**

| | |
| --- | --- |
| کمیلہ | ایک ماشہ |
| صدف سائیدہ | ایک رتی صبح شام |

۹۔ نام مریض

تشخیص

مولانا محمد عبداللہ

ذیابیطس شکر

تجویز:۔

| | |
|---|---|
| پوسٹ بیضہ مرغ | ۱ تولہ |
| کشتہ زمرد | " |
| افیون | " |
| کشتہ فولاد | " |
| کشتہ مثلث | " |
| زعفران | چھ ماشہ |
| گرڈ مار | ۵ تولہ |
| خستہ جامن | " |

حب بقدر نخود تیار کریں۔ ایک گولی صبح و شام

---

۱۰۔ نام مریض

تشخیص

محمد بشیر

جرب الاجفان مزمن

دوائے جرب الاجفان

تجویز:۔

صبح خمیرہ گاؤزبان عنبری

کشتہ مرجان رتی ملاکر — چھ ماشہ

جوشاندہ

| | |
|---|---|
| اسطخودوس | چار ماشہ |
| شاہترہ | 〃 |
| گاؤزبان | 〃 |
| بادرنجبویہ | تین ماشہ |
| عناب | ۷ دانے |
| اطریفل کشنیزی | تولہ |
| اطریفل زمانی | سات ماشہ |

ہفتہ میں دو مرتبہ استعمال کریں۔ شام چار بجے اطریفل کشنیزی تولہ سوتے وقت اطریفل زمانی سات سات ماشہ۔

| نام مریض | عمر | تشخیص |
|---|---|---|
| چوہدری فتح محمد | ۷۱ سالہ | ضیق النفس |

پتہ : ۳۰ ، کالج روڈ سیالکوٹ

**تجویز :-**

خمیرہ ابریشم سادہ ۷ ماشے

کشتہ طلاء ایک برنج کشتہ مرجان ایک رتی

| جوشاندہ | |
| --- | --- |
| گل گاؤزبان | تین ماشے |
| عناب | ۵ دانہ |
| سوماکالپ | تین ماشہ |
| ملٹھی | 〃 |
| سپستان | ۱۱ دانے |
| مویز | ۱۱ دانے |

جوش دے کر صبح و شام پلا دیں ۔ خمیرہ گاؤزبان دو تولے شیرہ مل
اور خمیرہ ابریشم کھالیں ۔ سوتے وقت اطریفل صغیر ۶ ماشہ ہمراہ مطبوخ تخم ک
تولہ، پاؤ پانی میں جوش دے کر شہد دو تولے ۔

| نام مریض | عمر | تشخیص |
| --- | --- | --- |
| رضیہ بیگم | ۲۰ سال | نزلہ مزمن ضعف اعصاب |

تجویز :-

| | | | |
| --- | --- | --- | --- |
| شام | کشتہ مرجان | ایک رتی | سُرخ |
| شام | کشتہ فولاد | ایک رتی | دو آنچ |

جوارش جالینوس — سات ماشہ
ہمراہ عرق بادیان دس تولے
خمیرہ خشخاش — چھ ماشہ
دن میں دو مرتبہ

## نسخہ حب موم ایک عدد۔ دن میں دو مرتبہ

| | |
|---|---|
| موم خام | ۱ ماشہ |
| مصطگی رومی | " |
| سفوف زنجبیل | " |
| ست لوبان | چار رتی |

حب نخودی تیار کریں۔

---

| ۱۱ نام مریض | عمر | تشخیص |
|---|---|---|
| محمد سعید اناد کلی لاہور | ۵۲ سال | ذکاوت حس دماغ بوجہ ریاح باسوری |

**تجویز**

عود صلیب — چار رتی
جدوار — چار رتی
خمیرہ گاؤزبان عنبری — ۶ ماشہ
ہمراہ عرق گاؤزبان

| | |
|---|---|
| مقل | چار رتی |
| رسونت | ″ |
| جوارش جالینوس | چھ ماشہ |

میں ملا کر بعد از غذا دن کے وقت ۔ شب دوائے شفا دو قرص ہمراہ آب تازہ ۔

---

| ۱۴۔ نام مریض | عمر | تشخیص |
|---|---|---|
| عبدالستار | ۲۰ سال | عظم الطحال |

**تجویز:۔**

| | |
|---|---|
| کشتہ قلعی | چار برنج |
| کشتہ ابرک | ۱ رتی |
| خرمہرہ زرد سوختہ | ″ |

صبح و شام خمیرہ گاؤزبان ۵ تولہ بعد از غذا حب کبد نوشادری ایک ایک [illegible]

---

| ۱۵۔ نام مریض | عمر | تشخیص |
|---|---|---|
| فریدہ بیگم | ۲۰ سال | قلت الطمث۔ درد عضلات سیلان الرحم |

تجویز :-

| | | |
|---|---|---|
| صبح | کشتہ مرجان | دو رتی |
| | خمیرہ گاؤزبان سادہ | ایک تولہ |

ہمراہ عرق گاؤزبان عرق بادیان پانچ پانچ تولہ

بعد از غذا

| | |
|---|---|
| کشتہ خبث الحدید | ا رتی |
| جوارش جالینوس | چھ ماشہ |

تین ہفتہ بعد استعمال نسخہ مذکور

| | | |
|---|---|---|
| صبح | دوالمسک معتدل | ۶ ماشہ ہمراہ عرق گاؤزبان |
| شام | نوشدارو لولوی | |

---

| ۱۶- نام | عمر | تشخیص |
|---|---|---|
| محمد علی | ۳۵ سال | صداع عصبی مزمن |

پتہ :- اکبری منڈی لاہور

تجویز :-

| | |
|---|---|
| خمیرہ گاؤزبان عنبری | |
| جواہر مہرہ باضافہ کشتہ مرجان | ا رتی |

| | |
|---|---|
| کشتہ فولاد | ۱ رتی |
| بعد از غذا جوارش جالینوس | چھ ماشہ ہمراہ آب سادہ |
| سوتے وقت اطریفل اسطخودوس | نو ماشہ |
| ہفتے میں ایک دفعہ حب ایارج | |
| سہ پہر : حب دوار الشفاء | دو عدد |

---

۱۷-

| نام مریض | عمر | تشخیص |
|---|---|---|
| حسن شاہ | ۳۵ سال | قولنج ریحی |

پتہ : شیخوپورہ

تجویز :-

| | |
|---|---|
| صبح و شام صبح کشتہ مرجان | |
| جوارش کمونی کبیر | ایک تولہ |
| | ہمراہ عرق سونف |
| بعد غذا حب کبد نوشادری | دو دو عدد |
| سوتے وقت پیام شفا | چار رتی |

---

| نام مریض | عمر | تشخیص |
|---|---|---|
| ۱۸- میاں محمد شریف | ۴۲ سال | حصاۃ الکلیہ |

پتہ :- اعظم کلاتھ مارکیٹ لاہور

تجویز :-
صبح معجون دبید الورد چھ ماشہ ہمراہ جوشاندہ - گل بنفشہ
سونف - گاؤزبان - بیج کاسنی - تخم کشوث (پارچہ بستہ) برنجاسف
تا نخواہ - تخم بھوا جو شدادہ و شربت بزوری داخل کردہ
حب کبد نوشادری دو دو عدد بعداز غذا دونوں وقت
سوتے وقت جوارش زرعونی سات ماشہ

---

| نام مریض | عمر | تشخیص |
|---|---|---|
| ۱۹- خدیجہ بیگم | ۳۵ سال | عسر الطمث |

تجویز : نسخہ منضج

| | |
|---|---|
| گل بنفشہ | چھ ماشہ |
| بیج کاسنی نیم کوفتہ | // |
| بادیان نیم کوفتہ | // |
| گاؤزبان | // |

| | |
|---|---|
| گاؤزبان | چھ ماشہ |
| چرائتہ | // |
| شاہترہ | // |
| مویز | نو دانہ |

صبح وشام معجون دبید الورد چھ چھ ماشہ

چودہ روز بعد مسہل کے لیے اضافہ

| | |
|---|---|
| برگ سنا | تولہ |
| گل سرخ | چھ ماشہ |
| گودہ املتاس | ۵ تولہ |
| ترنجبین | ۴ تولہ |

ایام ماہواری میں مطبوخ

حب القرطم - بادیان- پرسیاوشاں - تخم خرلوزہ - گاؤزبان- امداد کیلئے
شربت دینار ۵ تولے ، شربت بزوری پانچ تولہ ملا کر-

نسخہ حب القرطم والا ایام شروع ہونے سے چار روز پیشتر
شروع کریں ایام کے پہلے تین روز تک دیں -

# طبی فارماکوپیا

برائے

# لاہور میونسپل کارپوریشن یونانی شفاخانہ جات

## حب پیچش:

نسخہ: شنگرف رومی، مصطگی رومی، سہاگہ بریاں، افیون مساوی الوزن
بقدر دانہ مونگ گولیاں بنائیں۔

افعال وخواص: برائے پیچش واسہال وغیرہ مقدار خوراک ۱ تا تین گولی

## حب دار فلفل:

۶ دار فلفل، گل مدار، زنجبیل، کاکڑا سنگی، تخم کتان، رب السوس
مساوی الوزن گولی بقدر نخود۔

افعال وخواص: ضیق النفس، سعال مزمن وغیرہ۔ مقدار خوراک ۱ تا ۴ عدد

## سفوف دیدان

نسخہ: کمیلہ ۶ ماشہ، حب النیل ۶ ماشہ، اجوائن دیسی ۳ ماشہ،
مغز کرنجوہ ۳ ماشہ، قسط تلخ ۳ ماشہ، پلاس پاپڑا ۳ ماشہ (مغز)
باؤبڑنگ ۳ ماشہ، نمک دیسی ۵ ماشہ۔ سفوف تیار کریں۔

ترکیب استعمال: اوّل تین روز نصف سیر دودھ مصری ملا کر پلائیں، چوتھے روز
تین سے چھ ماشہ تک حسب العمر ہمراہ عرق مکو پلائیں۔ یہی عمل چار یوم کریں
پھر ۵ روز روغن بیدانجیر اڑھائی تولہ عرق مکو ایک تولہ مصری ۶ ماشہ ملا کر
نیم گرم پلائیں۔

مقدار خوراک: ایک ماشہ سے تین ماشہ تک، چھ ماشہ تک بھی دے سکتے ہیں

## ۱۔ اکسیر قلب:

نسخہ: طباشیر ۵ تولہ، صندل سفید ۵ تولہ، کشنیز خشک ۵ تولہ
الائچی خورد ۵ تولہ، کہربا شمعی ۵ تولہ، زہر مہرہ ۵ تولہ، نارجیل دریائی ۲ تولہ

افعال وخواص: اختلاج القلب، ضعف قلب، توحش، ضعف الدم وغیرہ
مقدار خوراک: چار رتی تا ایک ماشہ۔

۵۔ دوائے قلاع: نسخہ: سہاگہ بریاں ایک سیر، گلیسرین ساٹھ سیر، باہم ملائیں
افعال وخواص: قلاع دہن وآبلہ دہن وغیرہ۔
مقدار خوراک: بقدر ضرورت پھریری سے لگائیں۔

۶۔ دوائے خناق: نسخہ: پوست ریٹھا مسفوف نصف چھٹانک، گلیسرین نصف سیر، ہلکی آنچ پر ملائیں۔
افعال وخواص: ورم گلو، سوزش گلو، خناق وغیرہ۔ ترکیب استعمال
خوراک: پھریری سے لگائیں۔

۷۔ مصفّی: برگ حنا، برگ نیم، صندل سفید، صندل سرخ، اصل السوس
کچور، گیرو، مجیٹھ، مساوی الوزن سفوف تیار کریں۔
افعال وخواص: جرب وحکہ، فساد خون وغیرہ
مقدار خوراک: ۴ رتی تا ایک ماشہ

۸۔ سفوف مویا:
نسخہ: پوست خشخاش، ہلیلہ سیاہ، بادیان، زنجبیل مساوی الوزن
سفوف تیار کریں۔
افعال وخواص: درد وتفخ شکم اسہال، ماسک البول وغیرہ
مقدار خوراک: ایک ماشہ تا ۳ ماشہ

۹۔ اکسیر جگر:
نسخہ: قلمی شورہ دو چھٹانک، نوشادر ٹھیکری ۲ چھٹانک، ریوند چینی
ا چھٹانک سفوف تیار کریں۔

افعال وخواص : ورم وضعف کبد ، ورم طحال ، سوزش بول ، حمیٰ مزمنۃ وغیرہ
مقدار خوراک : ایک ماشہ تا ۳ ماشہ

۱۰۔ قیروطی آرد کرسنہ :

نسخہ : آرد کرسنہ ۶ ماشہ ، آرد حلبہ ، کلونجی ۶ ، ۶ ماشہ ، کلونجی اڑھائی تولہ اصل السوس اڑھائی تولہ ۔ عقرقرحا اڑھائی تولہ ، روغن کنجد ایک سیر موم سفید ۴ تولہ ، حسبِ دستور بنائیں ۔

افعال وخواص : ذات الجنب ۔ ورم ۔ درد وغیرہ ۔
مقدار خوراک بقدر ضرورت مالش کریں ۔

۱۱۔ سفوف افسنتین

نسخہ : افسنتین رومی ۳ تولہ ۔ نوشادر ٹھیکری ۵ تولہ سفوف تیار کریں
افعال وخواص : ورم و صلابت کبد و معدہ وغیرہ
مقدار خوراک : ایک ماشہ تا ۳ ماشہ ۔

۱۲۔ مرہم کرامات :

نسخہ : کمیلہ ۵ تولہ ، چونا ۵ تولہ ۔ نیلا تھوتھا ۔ بریاں ۵ تولہ ، کتھ پھول ۵ تولہ ۔ پوست ہلیلہ زرد ۵ تولہ ۔ ویزلین زرد سوا دوسیر ، حسبِ طریق معروف مرہم تیار کریں ۔
افعال وخواص : خارش ، داد وغیرہ حسبِ ضرورت لگائیں ۔

۱۳۔ روغن قسط :

نسخہ : قسط تلخ ۱۰ تولہ ، عقرقرحا ۳ تولہ ، فرفیون ۳ تولہ ، فلفل سیاہ ۳ تولہ روغن کنجد ۵۰ تولہ روغن قرنفل اڑھائی تولہ حسبِ طریق روغن کشید کریں ۔
افعال وخواص : ورمِ احشاء ۔ دافع درد ، ورمِ مفاصل بقدر ضرورت لگائیں ۔

۱۴۔ افیون ا رتی، پھٹکڑی ا ماشہ، رسوت مصفی ا تولہ، عرق گلاب ا بوتل کوٹ کر چیزیں عرق میں ملائیں، بعدازاں چھان کر یا فلٹر کر کے ایک ماشہ ملا کر دوبارہ فلٹر کریں، آشوب چشم میں مفید ہے۔

۱۵۔ دوا الشفاء:

نسخہ: اسرول تین ماشہ، فلفل دراز ۳ ماشہ، زہر مہرہ خطائی ا ماشہ مغز بیدانجیر ۳ ماشہ، اندر جو شیریں ۲ ماشہ سفوف تیار کریں۔

افعال و خواص: ضغطۃ الدم، صرع اختناق الرحم وغیرہ

مقدار خوراک ۲ رتی تا ایک ماشہ

۱۶۔ سفوف اسطوخودوس:

نسخہ: اسطوخودوس، بادیان، ریوند چینی، نمک سیاہ، نوشادر، کشنیز خشک مساوی الوزن

افعال و خواص: نزلہ، سعال، زکام، شقیقہ، امراض چشم، صداع وغیرہ۔

مقدار خوراک: ا ماشہ تا ۳ ماشہ۔

۱۷، روغن گوش:

نسخہ: برگ مکو ا تولہ، برگ نیم ا تولہ، گل مدار ۲ ماشہ، تخم ترب ۶ ماشہ، برگ فرنب ا تولہ، روغن کنجد ۲۰ تولہ بطریق معروف روغن کشید کریں۔

افعال و خواص: درد، قرحہ ورم گوش وغیرہ۔

ترکیب استعمال: بقدر ضرورت کان میں ٹپکائیں، نیم گرم۔

۱۸، سفوف نانخواہ:

نسخہ: زیرہ سیاہ، اجوائن دیسی، زنجبیل، بادیان، نمک سیاہ، ہلیلہ سیاہ

پوست آملہ ۔ نمک طعام ۔ مساوی الوزن سفوف تیار کریں ۔

افعال وخواص : دردشکم ۔ نفخ شکم ۔ قلت اشتہا ۔ درد معدہ و جگر وغیرہ

از خوراک : ایک ماشہ تا ۳ ماشہ ؛

۱۹۔ **سفوف کرنجوہ** : نسخہ : کرنجوہ ۔ نوشادر ٹھیکری ۔ گیرو ۔ ہم وزن سفوف تیار کریں ۔

افعال وخواص : جملہ اقسام حمیات ۔ دافع نوبت

خوراک : ۲ رتی تا ۱ ماشہ

۲۰۔ **حب پنج پیش** :

بیش مدبر ۔ دارفلفل ۔ فلفل سیاہ ۔ سہاگہ بریاں ۔ شنگرف رومی مساوی الوزن حبوب بقدر دانہ مسور ۔

افعال وخواص : وجع المفاصل ۔ ذات الجنب حمی لثقہ ۔ کثرت بول وغیرہ ۔

خوراک : ایک گولی تا ۴ گولی ۔

۲۱۔ **خمیرہ گاؤزبان** :

برگ گاؤزبان ۳ تولہ ۔ گل گاؤزبان ۱ تولہ ۔ کشنیز مقشر ۱ تولہ ۔ ابریشم خام مقرض ۱ تولہ ۔ بہمن سفید ۱ تولہ ۔ صندل سفید ۱ تولہ ۔ تخم بالنگو ۱ تولہ تخم فرنجمشک ۱ تولہ ۔ نبات سفید سواسیر ۔ عسل خالص ایک پاؤ ۔ حسب طریق خمیرہ بنائیں ۔

افعال وخواص : دافع نزلہ وسعال ۔ ضعف دماغ وغیرہ مفرح ۔

خوراک : ۱ تولہ سے ۲ تولہ ۔

۲۲۔ **معجون دبید الورد**

سنبل الطیب زعفران ۔ طباشیر ۔ کیوڑہ ۔ دارچینی ۔ قسط شیریں ۔ گل غافث تخم کشوث ۔ مجیٹھ ۔ اذخر مکی ۔ تخم کاسنی ۔ تخم کرفس ۔ زراوند طویل ۔ حب بلسان

اسارون ، عود غرقی ، قرنفل ، دانہ ہیل ، خورد گل سرخ ، مساوی الوزن

عسل خالص سہ چند معجون بنائیں ۔

افعال وخواص : دافع اورام معدہ وجگر ، سوء ، استسقاء وغیرہ

مقدار خوراک : ۳ ماشہ سے ۱ تولہ تک

۲۳ : سنون محمہ ؛ کافور ، جینی ، عقرقرحا ، فلفل سیاہ ، نوشادر ، ٹھیکری ، پھٹکڑی ، مازو ، مساوی الوزن ، سفوف مثل غبار کریں ۔

افعال وخواص : درد اسنان ، ورم لثہ ، بواسیر دندان وغیرہ ، بقدر ضرورت ملیں

۲۴ : خاتونی :

کمرکس ا سیر ، تخم تمر ہندی ا پاؤ ، دار فلفل آدھ پاؤ سفوف تیار کریں

افعال وخواص : سیلان الرحم ، استحاضہ ، ضعف رحم ، وغیرہ ۔

مقدار خوراک : ۱ ماشہ سے ۴ ماشہ تک

۲۵ - سفوف سورنجاں

نسخہ : اسارون ۲ تولہ ، زیرہ سیاہ ۲ تولہ ، زنجبیل ۲ تولہ ، فلفل دراز ۲ تولہ ، سناء مکی مصفی ۵ تولہ ، سورنجاں شیریں ۱۰ تولہ ، بادیان ۲ تولہ سفوف تیار کریں ۔

افعال وخواص : نقرس ، وجع المفاصل ، اعضاء شکنی ، عرق النساء وغیرہ

مقدار خوراک : ۱ ماشہ تا ۲ ماشہ

۲۶ : سفوف ہاضم :

نسخہ : گندھک آملہ سار ۳ تولہ ، نوشادر ۳ تولہ ، فلفل دراز ۳ تولہ ، فلفل سیاہ ۳ تولہ ، گل مدار ڈیڑھ تولہ ، زیرہ سفید ڈیڑھ تولہ ، زیرہ سیاہ ڈیڑھ تولہ ، زنجبیل ڈیڑھ تولہ ، برگ پودینہ دشتی ڈیڑھ تولہ ، اجوائن دیسی ۱½ تولہ

نمک سیاہ ۳ تولہ۔ سفوف تیار کریں۔

افعال و خواص: نفع و قراقر شکم۔ اسہال۔ ہیضہ۔ وجع الفواد وغیرہ

مقدار خوراک: ۱ ماشہ تا ۳ ماشہ

۲۷۔ سفوف ملین

نسخہ: سناء مکی مصفی ۱۰ تولہ۔ اصل السوس ۱۰ تولہ۔ بادیان ۱۰ تولہ گندھک آملہ سار ۱۵ تولہ۔ سوڈا خوردنی ۵ تولہ۔ نبات سفید ۶ چھٹانک سفوف تیار کریں۔

افعال و خواص: رفع قبض و رطوبات معدہ و امعاء وغیرہ

مقدار خوراک: ۲ ماشہ سے ۴ ماشہ

۲۸۔ روغن شفا:

نسخہ: کافور ایک تولہ، ست پودینہ ۱ تولہ۔ ست اجوائن ۶ ماشہ۔ باہم ملا کر محفوظ کر لیں۔

افعال و خواص: کاسر ریاح۔ تخمہ۔ ہیضہ۔ درد شکم۔ سوزش وغیرہ۔

مقدار خوراک: بقدر ضرورت پانی نبات سفید میں ملا کر پلائیں۔

۲۹: حب ملین:

نسخہ: مغز حب سلاطین مدبر ۵ تولہ۔ زنجبیل ۱۰ تولہ۔ فلفل گرد ۱۰ تولہ گیرو ۵ تولہ۔ حبوب بقدر نخود۔

افعال و خواص: دست آور۔ مفرح رطوبات امعاء وغیرہ

مقدار خوراک: نصف تا ۲ گولی حسب العمر۔

۳۰۔ حب اذراقی

کچلہ مدبر ۶ ماشہ۔ دار فلفل ۳ ماشہ۔ فلفل سیاہ ۳ ماشہ

سلاجیت ۳ ماشہ۔ جاوتری ۱ ماشہ۔ کشتہ فولاد ۳ ماشہ۔ اشنہ ۱ ماشہ
دارچینی ۱ ماشہ۔ حبوب نخودی تیار کریں۔
افعال وخواص: ضعف عام۔ قلت الدم۔ لاغری وغیرہ
مقدار خوراک: ۱ تا ۳ حب

۴۱۔ حبِ شفا:
تخم جوز ماثل ۳ تولہ۔ ریوند چینی ۲ تولہ۔ زنجبیل ۱ تولہ۔ صمغ عربی ۱ تولہ
حبوب بقدر دانہ نخود
افعال وخواص: دافع نزلہ وصداع نزلی۔ مسکن اوجاع وغیرہ
مقدار خوراک: ۱ تا ۳ گولی

۴۲: حبِ سعال:
نسخہ: اکر دملٹھی۔ انزروت۔ نشاستہ گندم۔ گوند کتیرا۔ افیون۔
مرمکی۔ کتھ (کات ہندی) خولنجاں مساوی الوزن حبوب بقدر نخود۔
افعال وخواص: ابتدائی حالت میں نہ دیں۔ زکام میں تیسرے دن ہمراہ آب تازہ
دافع نزلہ وغیرہ ۲ تا ۶ حب۔

۴۳۔ حبِ تنکار:
نسخہ: سہاگہ بریاں ۱۲ تولہ۔ اجوائن خراسانی ڈھائی تولہ۔ فلفل سیاہ
۱۱ تولہ صبر سقوطری ۸ تولہ۔ مغز گھیکوار حسب ضرورت حبوب نخودی
افعال وخواص: امراض بلغمیہ۔ امراض کبد وشکم وغیرہ۔
مقدار خوراک: ۱ تا ۲ گولی۔

۴۴: سفوف حب کبد نوشادری
نسخہ: نوشادر ٹھیکری۔ نمک طعام۔ نمک سیاہ۔ سہاگہ بریاں۔ تر کچور

زنجبیل۔ ہلیلہ سیاہ۔ فلفل سیاہ۔ فلفل دراز۔ پوست ہلیلہ کابلی۔ باؤبڑنگ مساوی الوزن سفوف تیار کریں

افعال وخواص: ضعف معدہ وکبد۔ صلابت شکم۔ کاسر ریاح ہاضم۔

مقدار خوراک: ایک ماشہ تا ۳ ماشہ۔

۳۵۔ برشعشا

نسخہ: فلفل سیاہ ۵ تولہ۔ فلفل سفید ۵ تولہ۔ اجوائن خراسانی ۵ تولہ افیون اڑھائی تولہ۔ زعفران سوا تولہ۔ سنبل الطیب ا تولہ۔ عاقرقرحا ا تولہ۔ فرفیون ا تولہ۔ شہد خالص سہ چند۔ معجون بنائیں۔

افعال وخواص: مسکن بلغمی کھانسی۔ منوم۔ مخدر۔ دافع تشنج واوجاع وغیرہ

مقدار خوراک ۲ رتی تا ۴ رتی: اسہال ہیضہ پیچش، وغیرہ جملہ تشنجی امراض بمشورہ طبیب

۳۶: اکسیر اطفال:

نسخہ: سہاگہ بریاں۔ نوشادر ٹھیکری۔ زرکچور۔ باؤبڑنگ۔ نمک سیاہ بلیلہ۔ نمک لاہوری۔ انیسوں۔ اصل السوس۔ زیرہ سیاہ۔ زیرہ سفید۔ ہیل خورد ہیل کلاں۔ گل سرخ۔ آملہ خشک۔ چاکسو۔ ہلیلہ سیاہ۔ پوست ہلیلہ زرد پوست ہلیلہ کابلی۔ مساوی الوزن سفوف بنائیں۔

افعال وخواص: سوء ہضمی اطفال۔ ڈبہ اطفال۔ امتلا واسہال وغیرہ۔

مقدار خوراک: ۲ رتی تا ا ماشہ

۳۷: حب حلتیت:

نسخہ: حلتیت۔ زنجبیل۔ ہلیلہ سیاہ۔ نمک سیاہ۔ دارفلفل۔ لعاب گھیکوار

حسب ضرورت مساوی الوزن، حب بقدر نخود
افعال وخواص: جوع البقر، گرانیٔ شکم، ضعفِ ہضم، تبخیر معدہ وغیرہ۔
مقدار خوراک ۲ تا ۸ حب۔

۳۸۔ سفوف مدر:
نسخہ: جوکھار ایک تولہ، قلمی شورہ ۴ ا ماشہ، ریوند چینی ۴ ا ماشہ
تخم شبت ا تولہ، نبات سفید ۲ تولہ سفوف تیار کریں۔
افعال وخواص: حدت مثانہ سوزش بول کے لیے ادرار حیض
مقدار خوراک ا تا ۴ ماشہ

۳۹۔ سفوف مفرح:
زہر مہرہ، یشب، صدف صادق، قاقلہ خورد، لیہ، مساوی الوزن
سفوف سازند۔
افعال وخواص: سدر، دوار، خفقان القلب وغیرہ
مقدار خوراک ۲ رتی تا ایک ماشہ

۴۰۔ جریانی:
نسخہ: اجوائن خراسانی، ۵ تولہ، تالمکھانہ ۵ تولہ، مغز تخم تمر ہندی
۵ تولہ موصلی سفید ۵ تولہ سفوف تیار کریں۔
افعال وخواص: دافع جریان واحتلام وغیرہ۔
مقدار خوراک: ایک ماشہ تا ۳ ماشہ

۴۱: مرہم داخلیون: مردار سنگ ۲۰ تولہ، تخم کنوچہ ۵ تولہ، تخم خطمی ۵ تولہ
تخم کتان ۵ تولہ، تخم حلبہ ۵ تولہ، اسبغول ۵ تولہ روغن کنجد ۸۰ تولہ
موم دیسی ۲۰ تولہ، بطریق معروف مرہم تیار کریں۔

افعال وخواص: دافع اورام خبیثہ۔ مندمل بثور۔ صلابت وورم رحم

(بقدر ضرورت)

۴۲: سفوف موچرس:

نسخہ: مازو سبز۔ سنگجراحت۔ مائیں خورد۔ موچرس، مساوی الوزن سفوف تیار کریں۔

افعال وخواص: اسہال استحاضہ، سیلان الدم بواسیری وغیرہ۔

مقدار خوراک: ۱ تا ۳ ماشہ۔

۴۳: جوارش کمونی: نسخہ:

زیرہ سیاہ مدبر ۲۰ تولہ۔ برگ سداب ۸ تولہ۔ زنجبیل ۸ تولہ۔ فلفل سیاہ ۶ تولہ۔ بورہ ارمنی ۱ تولہ۔ شہد خالص سہ چند ادویہ۔

افعال وخواص: دردِ شکم ومعدہ۔ کاسر ریاح۔ مخرج رطوبات معدہ وغیرہ۔

مقدار: ۳ ماشہ تا ۹ ماشہ۔

۴۴: جوارش جالینوس:

نسخہ: سنبل الطیب، دانہ ہیل کلاں، تج قلمی، قرنفل، خولنجاں، ناگرموتھ زنجبیل، فلفل دراز، زعفران، قسط شیریں، اسارون، عود بلسان، دارفلفل، حب الآس، چرائتہ شیریں، مصطگی رومی، مساوی الوزن نبات سفید ہم وزن ادویہ عسل خالص دو چند ادویہ بطریق معروف جوارش بنائیں۔

افعال وخواص: ضعف معدہ وجگر مقوی اعضائے ہضم، درد کمر، کثرت البول وغیرہ

مقدار خوراک: تین ماشہ تا ۶ ماشہ

۴۵: سفوف ...

افعال وخواص: کثرت طمث ونفاس۔ رعاف وغیرہ
مقدار خوراک: ایک ماشہ سے ۳ ماشہ

۴۶: دوائے سپیٹ

نسخہ: پوست انار۔ پیپر ایکسیں مازو سبز۔ تج قلمی۔ گچ۔ مائیں زرد مساوی الوزن سفوف تیار کریں۔
افعال وخواص: سیلان الرحم ورطوبات رحم وغیرہ بقدر ضرورت استعمال کریں۔

۴۷: دوائے جھاڑ

نسخہ: تخم کتان۔ باؤبڑنگ۔ نمک طعام۔ مساوی الوزن سفوف تیار کریں
افعال وخواص: سوزش وورم واندام نہانی وغیرہ
مقدار خوراک: بقدر ضرورت استعمال کرائیں۔

۴۸۔ سفوف رال:

نسخہ: بیلگری۔ کشنیز خشک۔ رال سفید۔ زنجبیل مساوی الوزن سفوف تیا
افعال وخواص: سوء ہضم واسہال۔ قولنج وغیرہ۔
مقدار خوراک ۱ ماشہ تا ۳ ماشہ۔

۴۹۔ خارش

نسخہ: گندھک آملہ سار۔ کالی زیری۔ گیرو۔ مساوی الوزن سفوف مثل غبار کریں
افعال وخواص: داد۔ خارش۔ فساد خون وغیرہ
مقدار خوراک: تین ماشہ تا ۴ ماشہ در روغن سرشف

۵۰۔ برودی

نسخہ: جست کشتہ ۲ ماشہ۔ کافور ۲ ماشہ۔ ویزلین ۱/۲ اونس
افعال وخواص: آگ سے جلنا۔ جھلسنا وغیرہ۔ بقدر ضرورت جلے ہوئے مقام پر لگائیں

۵۱ حب ملار

نسخہ: مرمکی ۳ تولہ۔ صبر سقوطری ۳ تولہ۔ اسارون ۳ تولہ زعفران ½ ۱ تولہ۔ حبوب بقدر نخود

افعال و خواص: عسر الطمث و بے قاعدگی طمث وغیرہ

مقدار خوراک: ۲ تا ۶ حب ضرورت کے مطابق

۵۲: حبِ بواسیر

پوست ریٹھہ۔ رسوت مصفّیٰ۔ مساوی الوزن حب بقدر نخود

افعال و خواص: بواسیر ہر قسم

مقدار خوراک: دو سے چار حب

۵۳: اکسیر ذیابیطس

خستہ جامن ۵ تولہ۔ افیون ۱ تولہ۔ گڑمار بوٹی ۵ تولہ۔ تخم خرفہ سیاہ ۵ تولہ۔ پوست بیضہ مرغ ۵ تولہ۔ ہلدی ۵ تولہ۔ کشتہ فولاد اڑھائی تولہ (در جامن) تخم کاہو ۱ تولہ۔ کشتہ مرجان ساڑھے تین تولہ سفوف تیار کریں

افعال و خواص: ذیابیطس شکری۔ کثرت بول

مقدار خوراک: ۱ ماشہ تا ۲ ماشہ

۵۴ حبِ عرق النساء

نسخہ: اسگندناگوری ۱ تولہ۔ زنجبیل ۱ تولہ۔ فلفل گرد ۱ تولہ۔ فلفل دراز ۱ تولہ سورنجاں شیریں ۱ تولہ۔ پوست ہلیلہ زرد ۱ تولہ۔ پوست بلیلہ ۱ تولہ۔ برگ سنا مکی مصفیٰ ۳ تولہ۔ مویز منقہ ۷ تولہ۔ حبوب بقدر کنار دشتی

افعال و خواص: عرق النساء میں بے حد مفید ہے۔

مقدار خوراک: ۳ تا ۴ حب

۵۵: حبِّ عصبی :

نسخہ : عود صلیب ۱ تولہ، ہلیلہ زرد ۱ تولہ، زنجبیل ۱ تولہ، مصطگی رومی ۶ ماشہ
زعفران ۶ ماشہ، حبوب بقدر دانہ ماش

افعال وخواص: رعشہ ضعف اعصاب وغیرہ

مقدار خوراک : ۱ تا ۲ گولی ہمراہ بدرقہ مناسبہ

۵۶: دواء المسک معتدل سادہ

نسخہ : زرشک شیریں، ڈیڑھ تولہ، طباشیر ۱ تولہ، صندل سفید ۱ تولہ، صندل سُرخ ۱ تولہ، کشنیز خشک ۱ تولہ، گل گاؤزبان ۱ تولہ آملہ خشک ۱ تولہ تخم خرفہ سیاہ ۱ تولہ، گُل سرخ ۷ ماشہ، ابریشم ۷ ماشہ، دارچینی ۷ ماشہ بہمن سفید ۷ ماشہ بہمن سُرخ ۷ ماشہ، درونج عقربی ۷ ماشہ، عود ہندی ۵ ماشہ، بادرنج بویہ ۵ ماشہ، مصطگی رومی ۴ ماشہ، اشنہ ۴ ماشہ دانہ ہیل خورد ۴ ماشہ، کہربا شمعی ۴ ماشہ بسباسہ ۷ ماشہ عنبر اشہب ۱ تولہ، زعفران ۲ تولہ، قند سفید دوچند ادویہ، عسل خالص برابر وزن ادویہ بطریق معروف معجون تیار کریں۔

افعال وخواص : مقوی القلب واعضائے رئیسہ وغیرہ

مقدار خوراک ۴ ماشہ تا ۶ ماشہ

۵۷: احتلامی

نسخہ : پوست کوکنار، کافور ہم وزن سفوف تیار کریں۔

افعال وخواص: دافع جریان۔ رقت سرعت واحتلام وغیرہ۔

مقدار خوراک : ۴ رتی تا ۶ رتی۔

۵۸: اکسیر دق :

نسخہ ۱ ابرک سیاہ، ۴ ماشہ، ست گلو ایک تولہ صدف صادق ۴ ماشہ

سفوف تیار کریں۔
افعال و خواص : حمیٰ مزمنہ۔ سِل دق وغیرہ
مقدار خوراک : ۱ ماشہ تا ۳ ماشہ

۵۹: **اکسیر حصاۃ**

نسخہ : شورہ قلمی ۲۰ تولہ۔ بلادر ۱۰ تولہ۔ پوست ریٹھا ۵ تولہ باہم ملا کر آہنی کڑھائی میں ڈال کر آگ پر جلائیں۔ جب ریٹھا کو آگ لگ جائے اور سب اشیاء جل جائیں تو اتار کر سفوف بنا لیں۔ بعدہ نوشادر پھٹکری ۵ تولہ، سہاگہ ۵ تولہ، جوکھار ۵ تولہ کا بھی سفوف بنالیں، پھر دونوں سفوف ملا کر حجر الیہود ۵ تولہ کے نیچے اوپر رکھ کر خوب تیز آنچ کوئلوں کی دیں۔ جب دھواں نکلنا بند ہو جائے تو اتار کر پیس لیں اور سفوف بنا کر رکھیں۔

افعال و خواص : مخرج و قاطع سنگ گردہ و مثانہ ہے۔
مقدار خوراک : ۲ رتی سے چار رتی ہمراہ شربت بزوری۔

۶۰: **حب بخار :**

مغز کرنجوہ ۵ تولہ دار فلفل ۵ تولہ۔ زیرہ سفید اڑھائی تولہ برگ ببول اڑھائی تولہ۔ حبوب نخودی بنائیں۔

افعال و خواص : مانع حمیات و دافع نوبتی وغیرہ
مقدار خوراک : ۲ تا ۴ حب

۶۱: **استحاضی** : نسخہ : موصلی سیاہ۔ بیخ الجبار کز مازج۔ ہم وزن سفوف تیار کریں

افعال و خواص : شربت حیض و نفاس کے لیے۔ ایک ماشہ تا ۳ ماشہ

۶۲: معجون فلاسفہ:
تخم بابونہ ڈیڑھ تولہ۔ زنجبیل ۳ تولہ۔ فلفل سیاہ ۳ تولہ۔ فلفل دراز ۳ تولہ
آملہ مقشر ۳ تولہ۔ ہلیلہ سیاہ ۳ تولہ۔ شیطرج ہندی۔ ۳ تولہ۔ زراوند مدحرج
۳ تولہ۔ خصیۃ الثعلب ۳ تولہ۔ مویز منقی ۹ تولہ۔ بیخ بابونہ ۳ تولہ مغز
چلغوزہ ۳ تولہ۔ نارجیل تازہ ۳ تولہ۔ عسل خالص دو چند ادویہ۔ بطریق
معروف معجون تیار کریں۔
افعال و خواص: مشتہی درد مفاصل و درد کمر، مخرج بلغم مقوی معدہ و درد گردہ

۶۳ سفوف ذات الجنب:
کشتہ پارہ سنگھا ۲ تولہ، ست سلاجیت ۲ تولہ۔ لوبان ولایتی۔
۱ تولہ، نوشادر ۲ تولہ سفوف تیار کریں۔
افعال و خواص: ذات الجنب وغیرہ
مقدار خوراک: نصف رتی تا ۱ رتی۔

۶۴: اکسیر سوزاک:
نسخہ: سرست بہروزہ، طباشیر کبود، سنگجراحت، رال سفید، ریوند چینی
آرد اصل السوس، مقشر ہر ایک ۲ تولہ سفوف تیار کریں۔
افعال خوراک: سوزاک کا شافی علاج ہے۔
مقدار خوراک: ایک ماشہ تا ۲ ماشہ۔

۶۵: سفوف چندن
چوب چینی۔ اسرول، کشنیز خشک، ہم وزن سفوف تیار کریں۔
افعال و خواص: ضغطۃ الدم، مالیخولیا، حدت وغیرہ
مقدار خوراک: نصف ماشہ تا ڈیڑھ ماشہ

۶۶: جوشاندہ نزلہ بخار

نسخہ: بہی دانہ ۳ ماشہ، عناب ولایتی ۵ دانہ، سپستان ۱۱ دانہ
بطریق معروف بطور جوشاندہ دیں۔

۶۷: جوشاندہ نزلہ بارد

نسخہ: گل بنفشہ ۶ ماشہ، عناب ۵ دانہ، سپستان ۱۱ دانہ، گاؤزبان
۶ ماشہ، تخم خطمی ۶ ماشہ، تخم خبازی ۶ ماشہ، اصل السوس ۶ ماشہ
در آب جوش دے کر نبات سفید آمیختہ بنوشند۔

۶۸: جوشاندہ خوب کلاں والا

نسخہ: خاکسی ۱ تولہ، مویز منقیٰ ۷ دانہ، عناب ۵ دانہ، برگ گاؤزبان
۴ ماشہ بطریق معروف استعمال کرائیں۔

۶۹: جوشاندہ مدر:

تخم قرطم، تخم خربزہ، تخم گزر، بادیان، پرسیاؤشاں، خار خسک
(گوکھرو) ۷ ماشہ بطریق معروف بنوشند۔

۷۰: جوشاندہ مصفی خون

نسخہ: شاہترہ ۶ ماشہ، چرائتہ ۶ ماشہ، سرپھوکہ ۶ ماشہ، گلمنڈی
۶ ماشہ، عناب ولایتی ۷ عدد، ہلیلہ سیاہ ۶ ماشہ، صندل سرخ ۳ ماشہ
بطریق معروف بنوشند۔

ادویہ مفردہ:

اسپغول مسلم، املتاس، انجیر زرد، بادآورد، بیخ کاسنی، بادرنجبویہ
بہ دانہ، خشک، تخم سرس، تخم کاسنی، حب الآس، روغن بید انجیر، تخم خطمی
گوند خشک، گل زوفا، کشتہ سنکھ، سکوانہ، ہڑتال گودنتی، ایک سیر